من عرف نفسه فقد عرف ربه
منطق فلاسفه یعنی فلسفۂ ذہنی
حصہ اول
حافظہ احمدی
۱۲۹۲ ھ
من تصنیفات منشی احمد شفیع صاحب ہیڈ ماسٹر وزیر آباد
مصنف تبرید احمدی ثبوت واجب الوجود و رفیق نا کتخدا وغیرہ
مطبع مفید عام آگرہ میں طبع ہوا
Urdu Bazar, Jama Masjid, Delhi-110006

Presented with best respects to
the Secretary to R. I. T. & B. Society
& the Society for Encouraging
Christian Literature in Vernacular
By
the humble author Ahmad Shah

Wazirabad Punjab
7th Jany. 1876

# MENTAL PHILOSOPHY

PART I. VIZ.

## "HAFIZA-I-AHMADI."

BY

MUNSHI AHMAD SHAFI,
Head Master, School, Wazirabad, Punjab

AUTHOR OF

"SUBUT-I-WAJIB-UL-VAJUD"

"TAJRID-I-AHMADI"

AND

"RAFIQ-I-NAKUTKHUDA, &c. &c."

منٹل فلاسفی یعنی فلسفۂ ذہنی

## حصہ اول مسمی بہ

## حافظۂ احمدی

من تصنیفات منشی احمد شفیع صاحب
ہیڈماسٹر وزیرآباد پنجاب

مصنف

ثبوت واجب‌الوجود - تجرید احمدی - و رفیق ناکتخدا وغیرہ



ALIGARH:
Printed at the Institute Press.

1874.

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## PREFACE

### Autobiographical Sketch of the Author, and his Reasons for Compiling this Work.

The author of the following treatise has the honor to state that after receiving instruction in the usual Oriental Studies he obtained the permanent post of "Mir Munshi" to Her Majesty's 7th Dragoon Guards located at Sealkote. It was during his connection with this Regiment that he first felt a strong desire to acquire a knowledge of the English language and for this purpose entered "The Church of Scotland Mission School, Seallkote," in 1859. It was then managed by the Reverends John Taylor and Robert Paterson, and they were so kind as to express their willingness to teach him at any time he might have leisure from his Regimental duties. He

## دیباچہ

### احوال بالاجمال مصنف و سبب تالیف مولف

ضمیر پر تنویر ناظرین باتمکین پر روشن ہو کہ راقم الاوراق علوم شرقیہ کی تحصیل رسمیہ کے بعد ملکہ معظمہ کے رسالہ ہفتم ڈرگون گارڈز نامی مقیم سیالکوٹ میں دعہدۂ میر منشی ممتاز ہوا — اسی عالم روزگار میں تحصیل زبان انگریزی کا شوق بے انداز ہوا — چنانچہ سنہ ۱۸۵۹ع کے درمیان چرچ آو اسکاٹلنڈ مشن اسکول سیالکوٹ میں داخل ہوا — ریورنڈ جان ٹیلر صاحب و پاٹسن صاحب بہادر اُسوقت اُس مدرسہ کے مالک و مہتمم تھے نہایت ہی مہربان — جسوقت خدمات رسالہ اور چند افسروں کے پڑھانے سے فراغت پاکر مدرسہ جاتا خوشی سے پڑھا دیتے تا یکسال اسی

therefore, after discharging his daily Regimental duties, and teaching a few private students, devoted his leisure time to the study of English, and continued doing so for nearly one year. After that time he had to depend entirely for his further instruction in that language on the kindness of the Regimental School-Master, and a few other officers. The School Master allowed him to study in company with the classes composed of European soldiers, and their children, and the officers explained to him what he could not make out in his private study. His daily and close association with the officers, and more particularly with the soldiers, gave him ample occasion to exercise himself in speaking English, and it is to conversing with them that he especially attributes his acquaintance with that language. He continued working in this manner in the Regiment for nearly three years, and accompanied it to Jhelum, when it marched from Umballah to engage in the expedition against the mauntaineers of Sithana. But as peace was made before they crossed the Jhelum, the Regiment was obliged to retrace its steps and proceed first to Lahore and from thence to Muthra, the new station of the Regiment. On arriving at

طرح پڑھتا رہا ازاں بعد رجمنٹل اسکول ماسٹر اور چند صاحبان والاشان کي عنايت اور شفقت پر اکتساب انگريزي کا دار و مدار ہوا — اسکول ماسٹر صاحب گوروں اور اُنکے بچوں کي جماعت ميں بٹھاکر پڑھاتے — جو نہ کے مطالعہ ميں نسمجھتا صاحب لوگ سمجھاتے — صاحبان بلند مکان کي خدمت ميں روز مرہ حاضر ہونے اور گورے لوگوں کے ساتھہ ہر وقت ميل ملاقات رکھنے سے بسا اوقات انگريزي بولني پڑتي — خاصکر اسي باعث سے ہيچمدان کو انگريزي سے گونہ واقفيت حاصل ہوئي — اور قريب تين سال کے رسالہ ميں پڑھنے پڑھانے کا يہي وتيرہ رہا — پس ازاں جب ستھانے کے پہاڑيوں کي سرزنش و سرکوبي کے واسطے رسالہ انبالہ سے روانہ ہوا تو اُسکے ساتھہ چلا — مگر جہلم اُترنے سے پيشتر ہي صلح ہوچکي تھي — اسواسطے حکم ہوا کہ اول رسالہ جانب لاہور واپس آوے پھر اپني نئي چھاوني متھرا کو چلا جاوے — اس حکم کے ساتھہ ہي واپس ہوئے وزيرآباد پہونچے يہاں ٹيلر صاحب و پاٹرسن صاحب بہادر کي ملازمت سے مشرف ہوا — فرمانے لگے کہ احمد شفيع رسالہ کي نوکري چھوڑکر ہمارے مدرسہ وزيرآباد کي ہيڈماسٹري منظور کرو چونکہ محسن تھے ارشاد اُنکا قبول کيا

رسالہ کی آسامی سے مستعفی ہوا جب
آنے لگا صاحبان قدردان نے نہایت عمدہ
اسناد عطا کیئے — اُنہیں لیکر وزیرآباد
پہونچا — گیارھویں تاریخ ماہ جنوری
سنہ ۱۸۶۴ ع کو مدرسہ کا چارج لیا —
اُسوقت سے تادم حال اسی مدرسہ میں
مقرر ہی — پر افسوس کہ دو مربیوں
میں سے ایک ٹیلر صاحب بہادر نامی
اس جہان گذران سے انتقال کرگئے دوسرے
پاٹرسن صاحب بہادر ولایت خور سند
اسکاٹلنڈ کو مراجعت فرمائیے — اُن کے
جانشین لائینگ صاحب بہادر بھی اُن
ہی کی مانند مہربان ہیں چنانچہ جو
کتابیں فلسفہ ذہنی کی اس ملک میں
مشکل سے میسر ہوسکتی تہیں اُنہوں نے
اپنے پاس سے عنایت فرمائیں — اور اسی
علم میں زبان انگریزی سے اُردو میں
ایک رسالہ لکھنے کا ارادہ جو راقم نے
کیا تھا اُس کی تائید کی — لیکن
مطالعہ اس فلسفہ قوائے ذہنی کا ( جسے
فلسفہ روحی و فلسفہ قلبی و فلسفہ عقلی
کے ) نام سے تعبیر کرسکتے ہیں — مؤلف
نے پاٹرسن صاحب بہادر کی تشریف بری
سے پہلے شروع کیا تھا — اور اُن ہی کی
صلاح سے علم مذکورہ بالا میں ایک رسالہ
کی تالیف کا قصد باندھا تھا — مگر
بہت سے مصنفوں کی کتابیں اسی علم

Wuzeerabad on his march to Muthra he again met his two former patrons, the Revds. Mr. John Taylor and Mr. Paterson, who asked him to resign his post in the Regiment and come to them and occupy the position of Head Master of the Wuzeerabad Mission School. He complied with their request, and on leaving the Regiment the officers presented him with most favorable testimonials as to his work among them. He took charge of the school on 11th January 1864 and has worked in connection with the same establishment from that time till now. To his great regret one of his patrons, Mr. Taylor is now dead, and the other Mr. Paterson has returned home. His successor Mr. Lang is equally kind. He has supplied him with many valuable works on Mental Philosophy which he could not have obtained elsewhere in India. He also encouraged him in his intention of writing a manual on Mental Philosophy in the Urdu language. The author had, however, entered on the study of this branch of Philosophy long before Mr. Paterson departed, having resolved by his advice to compile a manual on the subject abovementioned. But a perusal of a number of works by various authors on the same subject gave quite a different

turn to his mind. He could no longer entertain the idea of writing a mere manual. His views expanded in proportion to the amount of arguments each author brought forward on each point, and he at length determined to commence with the subject of "Memory," and after reading all the different authors he possessed on this head and its cognate subjects of Attention, Association of Ideas, Influence of Diseases upon Memory and its culture and cultivation, and also the Rules for its improvement, collected the substance of their various arguments, and of all the new ideas that came from time to time into his mind in his own simple Hindoostani manner of expression. He never paid any regard to close translation, nor it was possible. Different authors cannot be closely translated, nor their quotations put together without destroying the connection between their arguments. Besides, the natives not acquainted with English can never be brought to enjoy or even to understand an exact or literal translation, for however idiometic it may be it is inseparably attended by tediousness very unacceptable to the native mind. He has, therefore, paid much attention to the style and language throughout the work, so as to

میں مطالعہ کرنے سے ارادہ کچھہ اور هي هوگیا — صرف چھوٹے سے رسالہ لکھنے کا خیال هي جاتا رها — جتني براهین و تقاریر ایک هي مطلب پر زیادہ دیکھیں اُتني هي آنکھیں زیادہ کھلیں آخرش قوت حافظہ سے شروع کرنے کا عزم بالجزم ٹھرایا اور جتني کتابیں مختلف مصنفوں کي اس علم میں موجود تھیں اُن سب میں اس قوت کا اور اس کي شاخھاے متجانس یعني توجهہ و تسلسل خیالات و تاثیرالامراض بر قوت حافظہ و قواعد ترقي حافظہ وغیرہ کا بیان غور سے پڑھا پھر سادہ بیاني کو مد نظر رکھکر سبھوں کے خلاصۂ تقریر اور اصل مطلب کو معہ اُن خیالات کے جو اثناے مطالعہ وقتاً فوقتاً دل میں آئے تھے اپنے ڈھنگ پر سلک تحریر میں کھینچا اور نام اس کا اپنے نام کي رعایت سے حافظہ احمدي رکھا — لفظي ترجمہ کا لحاظ نہ کیا کہ اچھا نہ هوتا کیونکہ بغیر دلایل کے رشتہ توڑنے کے مختلف مصنفوں کے تتبع نہیں هوسکتي نہ عبارت کو بے ربط بنانے کے سوا — اُن کے مقولے باهم ترتیب پاسکتے هیں — علاوہ ازیں اگر ترجمہ میں طرز زبان انگریزي کي رعایت رکھیں تو جو اهل هند اس زبان سے واقف نہیں وہ

be both simple and precise; and though there are, of course, some technical words newly coined, and of remote origin, yet the attempt has been made to render them so self-interpreting that there is little fear of their being misunderstood, especially by those that have once carefully read the work from beginning to end.

A translation of a single manual could have been very easily written, but this book together with the Tabrid-i-Ahmadi, &c., has cost the author his leisure hours for a little less than two years, and yet he is sorry to say it is not a complete work on Mental Philosophy as he first thought it would be. It is only an account of memory and its cognate subjects, (as he has before said) but what is wanting towards the completeness of the subject is, he trusts,

ترجمہ سے حظ نہیں اُٹھا سکتے نہ سمجھہ ہي سکتے ہیں کیا معني کہ جزو کا توں ترجمہ خواہ کیسا ہي بامحاورہ کیوں نہ ہو ایک قسم کي دقت اور گراني سے خالي نہیں ہوتا اور یہہ دقت اور گراني اہل ہند کو ناگوار اور پہاڑ معلوم ہوتي ہی — بنابریں تمام کتاب میں عبارت اور زبان کا بڑا خیال رہا ہی کہ روز مرہ کے موافق سادہ اور حیثیت اس علم کے مطابق ٹھیک اور سنجیدہ ہو اور اگرچہ درحقیقت بغرض تصریح مطلب بعض بعض نو تراشیدہ اور مشکل اصطلاحیں استعمال کرنے سے چارہ نہیں ہوا تاہم نفس الفاظ مصطلح سے معني عیاں کرنیکي اسقدر کوشش کي ہی کہ اُن کے غلط مفہوم ہونے کا خطرہ بہت کم باقي رہا ہی — خصوصاً جو صاحب اس کتاب کو از آغاز تا انجام غور سے ملاحظہ فرماوینگے امید ہی کہ ضرور سمجھہ جاوینگے *

ابھي ذکر ہوچکا ہی کہ پہلے صرف ایک چھوٹے سے رسالہ کے ترجمہ کا ارادہ تھا — اگر وہي قایم رہتا تو کام بہت آسان تھا مگر اس کتاب اور تبرید احمدي کي تصنیف میں مصنف کو دوبرس سے کچھہ ہي کم تک وقت فرصت صرف کرنا پڑا ہی — پر افسوس کہ برخلاف اُمید کے یہہ پھر بھي

counter-balanced by an exhaustive treatise on a branch of it, and if it meets the approbation of the learned public and more particularly of similar accounts of other powers of mind will soon follow.

The great object of the author in compiling this book is to acquaint his native brethren with the Science of Mental Philosophy, which is so little known among them and to create a desire to understand what is daily, nay, hourly passing in their minds, what it is, and what its powers, phenomena and workings are. As far as he knows there is no book of the kind existing in the Urdu, Persian and Arabic languages. There is indeed Kitab-ul-Taharat in the Arabic and its translations or desertations thereon, "Akhlaq-i-Nasri" and "Akhlaq-i-Jalali" in Persian, but a mere comparison of them with the book herein presented would show the difference existing between them. They are admirable Ethical works of old philosophers, and good enough in themselves he does not deny, but strictly speaking they contain very little of Mental Philosophy, a Science recently cultivated and improved by the

فلسفہ ذہني کي سب قوتوں اور شاخوں پر حاوي نہيں — اس ميں صرف قوت حافظہ اور اس کي فروعات ہم جنس کا ذکر ہی ليکن توقع ہی کہ جس بات کي تکميل ميں کمي ہی اُس کي تلافي فلسفہ ذہني کي ايک قوت حافظہ پر ايسي مشرح کتاب لکھنے سے بخوبي ہوجاويگي — اور اگر پيشگاہ سے يہہ کتاب مستجاب ہو جاوے تو دل کي اور قوتوں کے ايسے ہي بيان جلد حوالہ قلم کيئے جاوينگے *

اب مخفي نرهے کہ منشاء اس کتاب کے تاليف کرنے کا يہہ ہی کہ اپنے ہموطنوں کو فلسفہ ذہني سے آگاہ کرے کہ اُن کو اس علم کي بہت کم خبر ہی — اور نيز اُن کے دل ميں اس بات کے سمجھنے کي خواہش پيدا کرے کہ ہر روز بلکہ ہرساعت اُن کے دل ميں کيا کيا گذرتا ہی اور خود دل کيا شي ہی اور اُسکي قوتيں اور عجائبات اور کام کيا کيا ہيں — جہاں تک تحقيق کيا — اُس سے معلوم ہوا کہ اس قسم کي کوئي کتاب زبان اُردو و فارسي و عربي ميں موجود نہيں — البتہ کتاب‌الطہارت تو عربي ميں اور ( اُس کے ترجمہ يا کہو شرحيں ) اخلاق ناصري و اخلاق جلالي — فارسي ميں موجود ہيں پر يہہ فلاسفہ سلف کي اخلاقي کتابيں ہيں اور اگرچہ بذات خود و بجاے خود نہايت عمدہ ہيں تاہم فلسفہ ذہني کا ذکر اُن ميں بہت تھوڑا ہی اس علم کے کہيت کو عرصہ قليل گذرا کہ علماء يورپ نے خوب جوتا اور سدھارا ہی — اور اس کا فائدہ اور عظمت

learned men of Europe. Its utility and importance will at once be seen from the consideration of the fact that its subject is mind, the noblest work of creation, but so many difficulties lie at its threshhold that in spite of the constant caution he has observed, it is possible some discrepancies may have crept into the work, and if so, the author is ready to insert such corrections as the kind impartial public, and his own further reading may suggest.

AHMAD SHAFI,
Headmaster,
School Wazirabad,
1871. Punjab.

اسبات پر توجهه کرنے سے یک لخت ثابت هوتي هی که موضوع اس علم کا دل یعني روح خالق کي مخلوقات میں سے شریف ترین صنعت هی —— مگر اس کے دروازہ هي پر اتني مشکلات حائل هیں که باوصف مرعي رکھنے کمال احتیاط کے ممکن هی که چند نقص اس کتاب میں آ گئے هوں —— بافرض اگر ایسي صورت هو تو ارباب خرد و اهل دانش جو ایماے اصلاح فرماوینگے یا جو کچھه زیادہ مطالعه سے معلوم هوگا اُسے ترمیماً کتاب میں درج کرنے کے واسطے یهه خادم العلماء دل و جان سے تیار هی *

راقـــــم

اوراق خادم هر شریف و وضیع بندہ
احمد شفیع هیڈ ماسٹر وزیرآباد پنجاب
سنه ۱۸۷۱ ع

یا حافظ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد حافظ لوح محفوظ کہ جب اوسنے بلا استحقاق سابقہ کے انسان نسیان الاصل کو خلق الانسان علی صورتہ کا خلعت پہنا کر الانسان خلیفۃ الرحمن کے لقب سے ملقب کیا تو ایسی صورت متماثلہ اور منصب اعلے کیواسطے جیسا عمدہ جوہر روحانی اور نفس نفیس قوتین درکار تھین وہ سب عالم امر سے بکمال فیاضی عطا فرمائین - ازانجملہ حافظہ ایسا شدید خزانچی کہ محسوسات اور مدرکات کو بحفاظت تمام منضبط اور محفوظ رکھا اور جب ضرورت ہوئی پیش کردیا - مخزن ایسا مخزن وسیع کہ دنیا جہان کی چیزین اوسکے ایک گوشہ مین الگ الگ باترتیب سماگئین اور اسمین تنگی نہوئی - تصور ایسا مصور کہ جو صورت اوسنے کھینچی تصدیق نے

اوسکی صداقت اور صحت سے لاعلمی بیان نہ کی - ذہن ایسا صاف کہ آئینہ کی طرح ہر شے اوسمین صاف نظر آئی - وہم ایسا تیز پرواز کہ مرغان اولی الاجنحہ سے آگے بڑھ گیا - متفکرہ ایسی زبردست کہ اوسکی فکر کی زد سے کوئی نہ بچا - متخیلہ ایسی چابکدست کہ اوسکے خیال سے ادا ہوا اور سنے ہر ایک کو جا لیا - فہم وہ ذکی کہ اسرارِ عالم اوسکی سمجھہ مین آگئے - عقل وہ دراکہ کہ معلولات سے راہ نکالکر علت العلل تک پہونچ گئی اور قضایاے صحیحہ سے استنتاج کرکے صحیح کو غلط سے متمیز کر لیا - حواس وہ جاسوس کہ اونسے کوئی شے چھپی نرہی حسِ مشترک وہ ایلچی کہ جو کچھہ خبر ملی نفس ناطقہ کے حضور مین سب بے کم و کاست عرض کر دی +

اور نعت محافظِ احکام احکم الحاکمین کہ جسوقت بلا تعارف پیشین کے اپنی توجہ موجہ سے بڑے شغف اور مصروفیت کے ساتھہ من عرف نفسہ[لہ] فقد عرف ربہ کا سبق ہمین یاد کرایا تو اوسکے دقیق معنی صحابہ کرام ائمہ عظام اور علماے فہام رضی اللہ عنہم اجمعین[سلہ] کی زبان فیض ترجمان سے جیسا کہ چاہیے تہا بتوضیح تمام سمجہا دیے کہ نفس ناطقہ کے عالم صغری مین عالمِ کبری کا نمونہ نمایان ہے جس نے اس روح پر فتوح کی قوتون کی وسعت

لہ جس نے پہچانا نفس اپنے کو اوس نے پہچانا رب اپنے کو ۱۲

سلہ اللہ تعالے اون سب سے راضی ہووے ۱۲

اور مقدرت - حرکات وسکنات اور افعال و اعمال سے بخوبی واقفیت
پیدا کی ہو وہ بلاشبہ صانع جزو کل کی قدرت وعظمت اور جلال و کمال
سے مطلع ہوا پس اس علم کے سیکھنے والون کو چاہیے کہ جو کچھہ نفس مجرد
کی قوتون سے سرزد ہوتا ہے اوسکی جانچ پرتال کرنے اور سوچنے
سمجھنے کو ہر دم مستعد رہین اور قوت حافظہ کا جو بیان اس کتاب مین
ہے اوسے بغور تمام پڑہین - اور اگر پسند آوے تو اس خادم الطبار کو
ارشاد کرین کہ ہر ایک قوت پر اسی طرح کے جدا جدا رسالے لکھہ کے پیش کرے*

## تمہید

قاعدہ ہے کہ جس علم کا موضوع شریف ہے وہ علم بھی شریف ہے اور
اس بات پر اکثر اہل فلسفہ کا اتفاق ہے کہ انسان اشرف المخلوقات ہے
پس لامحالہ انسان کا علم بھی اشرف ہوا - چنانچہ اسی بنیاد پر ایک بڑے
دانا نے کہا ہے کہ انسان کا بہتر سے بہتر مطالعہ انسان ہی ہے مگر یاد
رہے کہ جیسے انسان اور مخلوقات سے بسبب بعض شریف خواص کے ممتاز
ہے اسی طرح انسان کا دل (روح) بھی اپنے تمام اعضاے متعلقہ سے
ممیز ہے - پس نفس ناطقہ یعنی دل کا علم اشرف الشریف ہوا - اور دل کے

علم سے یہہ مراد ہے کہ اوسکی قوتون سے واقفیت حاصل ہو - کیونکہ اونکے
جاننے سے اس امر کی حقیقت پر آگاہی ہوجاتی ہے - پر ان دل کی قوتین
بہت ہین اونمین سے سب سے اول ور ضروری قوت حافظہ کا بیان کرتا
ہون اور چونکہ اوسمین بہت سے مطالب شامل ہین - لہذا براے سہیل
تفہیم ناظرین اوسے چار باب مین تقسیم کرتا ہون - اول مین اوسکے
فوائد و انواع اور مقام اور طاقت وغیرہ کا دوم مین توجہ اور تسلسل
خیالات سے اوسکے موثر ہونے کا سوم مین عوارض و امراض سے
اوسکے متغیر ہونے کا چہارم مین اوسکی آراستگی اور ترقی کے قواعد و
تدابیر کا ذکر ہوگا ❊

# باب اول

جاننا چاہیئے کہ حافظہ ایسی ضروری اور نفیس قوت ہے کہ اوسکے بغیر
دل کی اور تمام قوتین زیبایش اور کمالیت حاصل نہین کرسکتین بلکہ
سب ہیچ اور ناکارہ رہتی ہین - فرض کرو کہ ایک شخص نے علم و حکمت
کی لاکھہ باتین سنین اور ہزار کتابین پڑہین - مگر حافظہ بالکل نہین
رکھتا تو فرمایئے کہ جب اوس سے کسی معاملہ مین گفتگو کرینگے - بار اے

ہین گے تو وہ کیا جواب دیگا - میرے نزدیک دیوانون کی مانند صُمٌّ بُکمٌ
ہوجائیگا - کیونکہ جواب اوسی وقت دیا جاتا ہے کہ جب دوسرے کا
سوال یاد ہو - اور راے اوسی وقت پیش کیجاتی ہے کہ جسوقت دو یا
زیادہ خیالون کا باہم مقابلہ کرلیا جائے - مگر جو شخص سوال و خیال سنتے
ہی یا سمجھتے ہی بہول جاوے وہ کیونکر جواب یا راے دیسکیگا - علاوہ
ازین جو حافظہ سے محروم ہو وہ انانیت بہی بہول جاویگا - یعنی یہہ نجانیگا
کہ مین وہی ہون جو کل تہا یا ابہی تہا - اور اس سے جو خرابی اور دقت
پیدا ہوگی محتاج بیان نہین ہین - پس ثابت ہوا کہ انسان گو قوت مدرکہ وغیرہا
رکھتا ہو پر بغیر استعانت حافظہ کے وہ اونسے کچھہ فائدہ نہین اوٹھا سکتا
یہان سے غور کرلینا چاہیئے کہ حافظہ کیسی مفید قوت ہے - اگر حکیم مطلق یہہ
قوت انسان کو نہ بخشتا - تو دین اور دنیا کے تمام کام کیسے ابتر ہوسکتے
اب واضح ہے کہ حافظہ کی علی العموم دو قسمین
ہین - ایک کو تحفظ کہتے ہین - دوسری کو تذکر - واقعات خوانندہ یا شنیدہ
یا دیدہ یا تصوریدہ کے ضبط اور حفظ کرنے کا نام تحفظ ہے - اور جب مرضی
یعنی ارادتاً ایسے واقعات محفوظ کے یاد مین لانے کا نام تذکر - اوسکی

تمثیل اسطرح سے ہے کہ کوئی شخص صندوقچہ مین روپیہ سنبھال کر رکھے اور جب چاہے نکال سلے اور برت لے - مگر اس مقام پر یہہ سوال ہو سکتا ہے کہ حافظہ کا صندوقچہ کہان سے ہے اور وہ کیونکر اوسمین خزانہ جمع کرتا ہے حکیمون نے اس سوال سکے جواب مختلف دیئے ہین - بعضون سنے کہا ہے کہ جسطرح ہم روح کی جگہہ تمام بدن مین بالتخصیص مقرر نہین کر سکتے اسیطرح حافظہ کا مقام بھی خاص نہین ٹھیرا سکتے - اور بعضون کا یہہ قول ہے کہ حکمت کا علی الخصوص یہہ کام نہین کہ وہ ہر ایک شے کی نسبت اور جگہہ بتاوے - اوسکا صرف اتنا ذمہ ہے کہ امورات واقعی کی تحقیق کر دے کیونکہ اوس سے اصل علم کی ترقی متصور ہے - اور اوس سے یعنی وہمی نسبت اور جگہہ بتانے سے خاک بھی فائدہ متخیل نہین - غرض ایسے ایسے جواب دیگر بعضون نے اپنا پیچھا چھوڑا لیا ہے پر ڈاکٹر میین صاحب اور والٹس صاحب کی یہہ راے ہے کہ حافظہ کا مقام ہو بہو مغز ہو کیونکہ اگرچہ دل کی فرحت اور آسودگی حافظہ کی بڑی معاون ہے پر زیادہ تر مغز کی صحت پر اسکا دار و مدار ہے - چنانچہ جب حافظہ کے عوارض کا بیان ہوگا تو یہہ بات صاف کھلجاوےگی - لیکن جب یہہ مانا گیا کہ حافظہ کا مقام مغز ہے تو اب یہہ بتانا باقی رہا کہ کس

ترکیب سے محسوسات کا نقش اوسپر پنجاتا ہے لاک صاحب اپنی مشہور کتاب مین لکہتے ہین کہ انسان کا مغز مرقع کی مانند ہے اور محسوسات کی تصویر قبول کرنے کے لائق ہے۔ مگر وہ تصویر اگر دھیان کی قلم سے گہری کھینچی جاوے تو دیر تک قائم رہتی ہے اور جو عدم توجہی کی پنسل سے بنائی جاوے تو جلد معدوم ہو جاتی ہے یہانتک تو ان صاحب کا مقولہ تھا۔ اب والٹس صاحب کی راے سنئے۔ وہ کہتے ہین کہ انسان کا مغز گاڑھے شیرے کی مثال ہے۔ جب بصارت وحس وغیرہ ارادتًا یا بلا ارادت کسی شئے کو معائینہ یا محسوس کرتے ہین تو اسمین ایک تموج پیدا ہوتا ہے اور اوسکے ساتھہ ہی وہ محسوس یا مشاہدہ کی ہوئی شئے منقش ہو جاتی ہے اور جسقدر تعمق اور امعان کے ساتھہ اوسپر لحاظ کیا جاتا ہے اوسی قدر دیر تک رہتی ہے۔ چنانچہ دوسرے باب مین اسکا مفصل ذکر ہوگا۔

اسوقت یہان اطفال صغرسن وضعیفان کبرسن کے ناکامل حافظہ کا ذکر کیا جاتا ہے اور سبب بتایا جاتا ہے۔ اطفال شیرخوار یا چھوٹے بچون کا حافظہ اسواسطے کم یا کالعدم ہوتا ہے کہ اونکا مغز زمانۂ طفولیت مین ایسا گاڑھا قوام نہین رکھتا کہ جس پر جو نقش بنجاوے پایدار رہے بلکہ وہ عہد طفلی

مین پانی کی مانند رقیق ہوتا ہے - اور سب جانتے ہین کہ پانی پر لکیر
کسقدر سریع الزوال ہے پس لڑکپن مین جو نقش اونکے مغز پر بنتا ہے
جلد محو ہو جاتا ہے - مگر جون جون بچون کی عمر بڑہتی جاتی ہے مغز کا قوام بہی
کثیف ہوتا جاتا ہے - حتّٰی کہ اس درجہ پر آجاتا ہے کہ نقش اوسپر دیر تک
ٹہیرنے لگتا ہے - اور بوڑہے یون سٹہیا جاتے ہین کہ ضعیفی مین رطوبت
کے جذب ہو جانے سے اونکا مغز سوکھکر مثل سخت مٹی یا اینٹ کے ٹکڑے تک
ہو جاتا ہے اور اوسکی کرختگی کے سبب محسوسات کے نقش کو اپنے جسم مین
بخوبی سرایت نہین کرنے دیتا - پس ایک کے حافظہ کا نقص نرمی کے باعث
ہے اور دوسرے کا سختی کے باعث -

لیکن اس مقام پر شاید کوئی یہہ پوچھے کہ حافظہ کس وقت سے کس وقت تک
درست رہتا ہے تو اسکے جواب مین عموماً یہہ کہا جاتا ہے کہ اوسکی میعاد
پندرہ برس سے پچاس برس تک ثابت ہوئی ہے مگر اشخاص مختلف مین
اوسکی میعاد کا درجہ مختلف ہوتا ہے چنانچہ تذکرہ مین آیا ہے کہ **بوعلی سینا**
کو ہنوز قوت گویائی حاصل نہوئی تہی کہ اوسکا حافظہ کمال کو پہونچ گیا تہا
چنانچہ کہتے ہین کہ (درانحالیکہ اوسے بولنا نہ آتا تہا) ایک چور نے اوسکی

اوتارلی - بعد چند مدت کے جب یہہ گویا ہوا - تو اوس چور کو پہچان کر بادشاہ
کے حضور مین عرض کی کہ اسنے میری ٹوپی فلانی جگہہ اور فلانے وقت اوتارلی تہی -
بادشاہ کو اس تیزی حافظہ پر حیرت آئی - سمجہا کہ شاید یہہ دعوی غلط ہو - مگر پہر سوچا
کہ تحقیقات اسکی واجبات سے ہے - یہہ سوچکر چور کیجانب مخاطب ہو کر
فرمایا کہ حضور معلے سے تیرا قصور معاف کیا مگر تو سچ بتادے کہ تونے فلانے
وقت اور فلانی جگہہ اس لڑکے کی ٹوپی اوتارلی تہی یا نہین - عرض کی جہاں پناہ
قصور معاف ہو یہہ خطا بندہ سے درحقیقت سرزد ہوئی تہی - حاصل اس
حکایت سے یہہ ہے کہ بعضون مین یہہ قوت میعاد سے پہلے پیدا ہو جاتی
ہے - اور بعضون مین میعاد کے پیچہے تک بہی رہتی ہے چنانچہ اکثر
صاحبون نے دیکہا ہوگا کہ بعض سرگرم اور شوقین مسلمانون نے پچاس برس
کی عمر کے بعد بہی قرآن مجید حفظ یاد کرلیا ہے *

مگر اس میعاد سے کوئی یہہ غلطی نہ کہاوے کہ
پچاس برس کے بعد قوت تذکر کو بہی صدمہ پہونچتا ہے کیونکہ وہ تو سو برس
کے بعد بہی برابر درست چل سکتی ہے صرف تحفظ بگڑجاتا ہے - اس لیئے کہ
جیسا اوپر ذکر ہوچکا خشک مغز مین محسوسات کا نقش کماحقہ نہین بنتا اور

اسی واسطے حفظ اور ضبط بہی نہین ہوتا - لیکن برعکس اسکے جو نقوش بغرض
قوام کی درستی کے وقت پیدا ہوتے ہین وہ میعاد سے دوچند زمانے کے
بعد تک بہی یاد آتے رہتے ہین - چنانچہ راقم نے بچشم خود ایک ضعیفہ کو
دہلی مین دیکہا تہا جسکو دہلی کی نادرشاہی لوٹ کھسوٹ جو ۱۷۳۹ء مین
واقع ہوئی تہی بخوبی یاد تہی - مگر جو زیادہ تر نئی اور بڑھاپے کی باتین تہین
وہ حوالہ نسیان تہین - بلکہ بعض اوقات اونکا یہہ عالم بہی دیکھنے مین آیا
ہے کہ ابہی کسی شئے کو کہین رکھدیا ہے اور پہر جو اوس چیز کا کام پڑا
تو یاد نہین کہ کہان دہر دی ہے اس سے ظاہر ہے کہ میعاد کے بعد تحفظ
بگڑتا ہے تذکر کو نقصان نہین پہونچتا - اور جو کوئی شخص استفسار کرے کہ
مختلف اشخاص مین حافظہ کی میعاد کا زمانہ مختلف کیون ہوتا ہے تو اسکا
جواب یہہ ہے کہ کچھہ تو یہہ اختلاف طبعی ہے اور کچھہ غیر طبعی - طبعی تو اس طرح
ہے کہ جسطرح خالقِ موجودات نے انسانون کے مزاج اور شکل و صورت
اور قد و قامت کو مختلف بنایا اوسی طرح قواے ظاہری اور باطنی کو
بہی مختلف بنایا - اور غیر طبعی اسصورت سے کہ جسطرح اعضاے ظاہری
مین طریقہ گذران اور مشق اور آب و ہوا اور عوارض وغیرہ سے اختلاف

ہوجاتا ہے اسی طرح اس قوت باطنی مین بہی اختلاف پڑجاتا ہے۔
چنانچہ یہہ امر مسلم اور واقعی ہے کہ جو شخص ابتدا سے عوارض ورامراض
سے بری اور صحیح الاعضا اور آسودہ خاطر اور غور سے ہرایک شے کے
مشاہدہ کرنے کا عادی اور مشاق ہوتا ہے اوسکا حافظہ جلد ظہور پکڑ کر مکمل
ہوتا ہے اور دیر تک پایدار رہتا ہے اور جسمین یہہ صفتین نہین ہوتین اوسکا
حافظہ دیر مین ظہور کرتا ہے اور مشکل سے مکمل ہوتا ہے اور میعاد سے
بیشتر ہی گذر جاتا ہے۔

اور نہ صرف حافظہ کی میعاد مین اختلاف ہے بلکہ اوسکی۔ قوت مین بہی
یعنی اوسکی قوت اشخاص مختلف مین۔ مختلف ہوتی ہے۔ چنانچہ بعض آدمی
ایسے ہوتے ہین کہ دس بیس دفعہ کہنے سے بہی کسی تقریر کو یاد نہین کرسکتے
اور بعض ایسے ہوتے ہین کہ ایک دفعہ ہی ایک تقریر کو سنکر حرف بحرف
یاد کرلیتے ہین۔ چنانچہ ڈاکٹر ابر کرامبے نے اپنی کتاب مین ایک شخص کا
ذکر لکہا ہے کہ وہ تمام اخبار صرف ایکبار دیکہکر یاد کرلیتا تہا اور دوسرے کا
بیان کیا ہے کہ وہ چہہ ہزار الفاظ نامربوط ایک دفعہ پڑہ کر یاد کرسکتا تہا
علاوہ ازین سینیکا نے بہی ایک شخص کا عجیب ماجرا لکہا ہے وہ یہہ ہے

کہ ایک شخص نے اپنا بڑا قصیدہ کسی محفل مین پڑہا۔ ایک اور شخص وہان بیٹھا
تھا وہ کہنے لگا کہ یہہ قصیدہ تو میرا بنایا ہوا ہے۔ مصنف نے کہا تو جہوٹا ہے
کہا اگر مین ابہی یہی قصیدہ از بر سنا دون تو کیا ہو کہا تب تیرا دعوی
درست ہوگا۔ یہہ سن مدعی نے وہ سارا قصیدہ بلا تشابہ فرفر سنا دیا شاعر
شرمندہ ہو کر چلا گیا اور ڈاکٹر لیڈن صاحب کا ذکر ہے کہ وہ پارلیمنٹ
یعنی مجلس شاہی انگلستان کا لمبے سے لمبا قانون ایک مرتبہ ملاحظہ فرما کر
نوک زبان کر لیتے تہے پر معلوم ہوتا ہے کہ ایسے بڑے حافظہ مین کچھہ
قباحت بہی ہوتی ہے۔ چنانچہ ایک دن کا ذکر ہے کہ اونکا ایک دوست
اونکے حافظہ کی تعریف کرنے لگا۔ آپ نے فرمایا کہ بہائی یہہ حافظہ قابل
تعریف نہین پوچہا کیون جواب دیا کہ جب کسی ملاحظہ کردہ قانون کا کوئی
خاص مقام مجھے یاد کرنا منظور ہوتا ہے تو وہ یاد نہین آتا تاوقتیکہ مین
اوسکو ابتدا سے پڑہتا ہوا مقام مطلوبہ تک نہ پہونچون +

اور ماسواے این ہمہ بعضون کی یہہ راے ہے
کہ ایسے تیز حافظہ والے قوت مدرکہ کم رکہتے ہین اور صائب راے بہی کم
ہوتے ہین مگر یہہ دعوی استثنا سے خالی نہین۔ چنانچہ زمانہ جانتا ہے

کہ تھمسٹاکلیز اور کیخسرو کی کیسی صائب راے تھی اور با وصف ان
حافظہ ان دونون کا بہت بڑا تھا۔ چنانچہ کہتے ہین کہ تھمسٹاکلیز ایتھنز
کے تمام شہریون کے اور کیخسرو اپنی تمام فوج کے سپاہیون کے نام جانتا
تھا۔ پر اس استثنا کے آنے سے یہہ دعوی بالکل خفیف نہین ہوجاتا
کیونکہ اسکا اطلاق اعم ہے۔ اور اکثر قوی الحافظہ کو دیکھا ہے کہ وہ سیکڑون
کتابین یاد رکھتے ہین اور برمحل اونکے حوالے بھی دیتے ہین مگر ایسی لیاقت
بہت کم رکھتے ہین کہ جس سے اون کتابون کو پڑھکر اپنی راے صائب اور
مستحکم بنالین بلکہ برخلاف اسکے بسا اوقات ایسی نامربوط و لایعقل و بیمعنی
اور بے محل تقریرین کرتے ہین جس سے اونمین اور پاگلون مین امتیاز
کرنا دشوار ہوتا ہے اور اسکا سبب ظاہرا یہہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اورون
کے خیالات بالالفاظ کے یاد کرنے مین ایسے مستغرق ہوجاتے ہین کہ اونکے صدق اور
کذب کی تحقیق کیجانب ہرگز متوجہ نہین ہوتے اور تاوقتیکہ اس بات کیجانب توجہ نہو قوت
مدرکہ کو مشق حاصل نہین ہوتی اور جب تک قوت نتیجہ کش کو مشق حاصل نہو راے کا
صائب ہونا معلوم اور جیسے کہ تیز حافظہ والے اصائب الراے کم ہوتے ہین اسیطرح صائب الراے تیز حافظہ والے
کم ہوتے ہین۔ لیکن اس دعوی کا بھی چندان اعتبار نہین جیسا کہ تھمسٹاکلیز

اور کیخسرو کی مثال سے یہہ بہی ثابت ہوسکتا ہے پر حقیقت یہہ ہے کہ
صاحب مایون کو دوسرون کے خیالات کے خزانے بہت اعلےٰ نہین
معلوم ہوتے۔ اسی واسطے اونکا حافظہ اونکے جمع کرنے کی خاطر دل وجان
سے کوشش نہین کرتا۔ اور جب خواہش جمع کرنے کی نہو تو حافظہ کی ترقی
محال ہے پس اس لحاظ سے بعض کیا اکثر صاحب رائے ناقص الحافظہ ہوتے ہین؟

## باب دوم

اسمین یہہ بیان ہوگا کہ توجہ یعنی دہیان اور تسلسل خیالات یعنی لگاتار
سوچ سے حافظہ پر کیسا اثر ہوتا ہے۔ مگر یہہ اثر ناظرین کی سمجھہ مین بخوبی
نہ آویگا تاوقتیکہ ہر ایک کی علحدہ علحدہ تشریح نکیجاوے پس پہلے دہیان
کا بیان ضرور ہوا۔

دہیان کی نسبت فلاسفہ کی رائے مختلف ہے **سٹوارٹ صاحب**
کہتے ہین کہ شاید یہہ ایک قوت مفرد ہے اور گو اسکی ماہیت قابل اطمینان
معلوم نہین ہوتی تاہم یہہ ہو نہو دل کی ایک ایسی بالارادہ کوشش کا نام
ہو جس سے وہ محسوسات و مدرکات کو یاد رکہنے کی غرض سے ٹھیرا رکھتا ہے
پر ڈاکٹر **بین صاحب** باعتبار **برون صاحب** اسے رد کرتے

ہین اور کہتے ہین کہ یہہ قوت مرکب ہے - اور صحیح بھی یہی ہے کیونکہ صاف
ثابت ہے کہ اول تو دل کی کوشش بالارادہ محسوسات و مدرکات کو
ٹھیراتی نہین وہ خود اس لحاظ سے ٹھیر جاتی ہین کہ اونکی ذات مین جو
دل کے مطلب و غرض کی بات مستتر ہوتی ہے اوسکو برانگیختہ کرکے دل کی
رو بہ رو پیش کر دیتے ہین چنانچہ اسی قاعدہ پر یہہ امر واقعی مبنی ہے کہ جب قدر
کوئی بات ہمارے مطلب کی ہوتی ہے اوسی قدر سہولت سے یاد ہو جاتی
ہے - اور جسقدر ہم سے کم علاقہ رکھتی ہے اوسیقدر دقت سے یاد رہتی
ہے - دوم یہہ کہ مانا ہمنے کہ یہہ کوشش بالارادہ ہی محسوسات کو ٹھیراتی ہے
مگر تاہم اظہر من الشمس ہے کہ یہہ کوشش دہیان سے پہلے ہوتی ہے - کیونکہ
اسکی علت غائی یہی ہے کہ محسوسات و مدرکات کو اسطرح تہام رکھے کہ جب
ضرورت ہو دہیان کر لیا جاوے اور جب یہہ دہیان سے مقدم ٹھیری تو
معلوم ہوا کہ یہہ دہیان کی نقیبِ پیش رَو ہے اور نقیبِ پیشرو اور آقا سے پس
آیندہ کو ایک جاننا یا انکا ایک نام رکہنا یا انکے علحدہ علحدہ عمل کو قوت مفرد
کا عمل سمجھنا سراسر غلطی ہے - چنانچہ یہہ غلطی اس تمثیل سے بوجہ احسن
فاش ہوجاویگی - فرض کرو کہ دو شخص کہین آرام مین بیٹھے ہوئے مُری سی

آواز سے باہم سرگوشی کرتے ہین اور کوئی شخص ونکی کا ناپہونچی پر دہیان
لگانا چاہتا ہے تو اوسکے دل مین یہہ تین باتین پیدا ہونگی - اول عدم سماعت
آوازِ نامفہوم - دوم خواہش تحقیق آلہ و مطلب آواز - سوم کوشش بالارادہ
جس سے کان اسطرح لگجاوین کہ ہوا باتون کو اڑا کر ادن تک بخوبی پہونچاوے
- مگر جب سامع کے دل مین یہہ تین باتین ظہور پکڑ چکی ہون اوسی وقت
بتدریج یا دفعتاً سرگوشی کی بھنک بند ہو جاوے - لیکن سامع تاہم دہیان
لگائے رہے تو کہا جاویگا کہ اوسکا دہیان ان تین باتون سے مرکب ہوگا
اول کان پہونچی کے پھر کھلجانے کی امید سے دوم کان پہونچی کو سنکر نتیجہ
نکالنے کی خواہش سے سوم سمع اور جسم کی ایک خاص وضع سے - اگر یہہ
تشریح درست ہے - تو صریحاً معلوم ہوا کہ دہیان قوت مفرد نہین بلکہ
حس - خواہش - اور کوشش بالارادہ سے مرکب ہے لیکن اگر کوئی شخص یہہ
اعتراض کرے کہ آواز کا ناپہونچی کی محسوسات بیرونی سے تہی ہمنے جو اوسپر
دہیان لگایا تو تمنے ادق تشریح کرکے اوسے مرکب ٹھیرا دیا اگر ہم مدرکات
اندرونی پر دہیان لگاتے تو تم کسی تشریح سے اوسکو مرکب ثابت نکر پاتے
تو اوسکے جواب مین ہم یہہ تمثیل مدرکات اندرونی کی بہی لاکر ثابت کردیتے ہین

کہ دہیان کسی نہج سے قوت مفرد نہین مرکب ہے مثلاً ہم دل کے سرور
یا مغموم ہونے کے باب مین دہیان لگایا چاہتے ہین تو یہہ تحقیقات ایسی
ہوگی جسکو آنکہہ کان ناک وغیرہ یعنی حواس ظاہری کی مدد کی حاجت نہین
صرف قوائے اندرونی کی استعانت کی احتیاج ہے لیکن یہان بہی ہمارا
دہیان اِن تین باتون سے مرکب ہوگا۔ اول تحقیقات کی غرض اور فائدہ
کی سرگرمی سے دوم استحصال مطلب کی خواہش سے سوم تحقیقات کو بہ تکمیل
پہونچانے کے مصمم ارادہ سے ۔ اور بدین سبب اُن وسائل کے استعمال
سے جو تحقیقاتِ صحیح کی پیروی مین کارآمد ہون۔ اور جب تشریح کی یہہ
صورت ٹہیری تو ثابت ہوا کہ یہان بہی دہیان قوت مفرد نہین۔ بلکہ مصمم
ارادہ خواہش اور فائدہ وغیرہ کی سرگرمی سے مرکب ہے۔

بعد اس تشریح کے جاننا چاہیے کہ توجہ یعنی دہیان کی متضاد صفت عدم توجہی
یعنی بے دہیانی ہے ۔ اور اسکے اجزا بہی دہیان کے اجزا سے متضاد ہین
چنانچہ یہہ عدم ارادہ مصمم ۔ عدم خواہش استحصال مطلب۔ اور عدم سرگرمی
مطالب و اغراض کا مجموعہ ہے۔ اور اس عدم توجہی کی علی العموم چہہ قسمین ہین
ایک کو بالطبع دوسری کو بالعارضہ تیسری کو بالعادت چوتہی کو بالاستغنا

پانچوین کو بالجہالت تیجی کو بالواسطہ کہتے ہین - بالطبع عدم توجہی وہ ہے جو پیدایش سے ہو مگر یہہ بہت شاذ و نادر ہے چنانچہ خالق مطلق نے بہت ہی تھوڑون کو ایسا پیدا کیا ہے جن کو دہیان لگانے کی قابلیت نہ بخشی ہو - بالعارضہ وہ ہے جو کسی مرض یا عارضہ سے پیدا ہو گئی ہو - جیسے وحشت سکتے اور دیوانگی سے - مگر اس قسم کی عدم توجہی بہی بہت کم ہے - بالعادت وہ ہے کہ مشاہدہ اور معاینہ کی عادت نہ ڈالنے سے ظہور مین آئی ہو - اور اس قسم کی عدم توجہی بیش از بیش ہے چنانچہ راقم نے بچشم خود دیکہا ہے کہ جو شکایت کرتے ہین کہ خداوند کریم نے ہمکو دہیان لگانے کی قابلیت نہین بخشی وہی اپنے مطلب اور تعلق کی بات پر ایسا دہیان لگاتے ہین کہ ہمہ تن محو و مستغرق ہو جاتے ہین - پس اونکی شکایت سراسر بیجا ہے کیونکہ اگر ان مین دہیان لگانے کی قابلیت نہوتی تو وہ اپنے مطلب اور تعلق کی بات پر کس طرح دہیان لگا سکتے پر بے مطلب اور بے تعلق بات پر جو وہ دہیان نہین لگا سکتے اوسکا یہہ باعث ہے کہ اونمین یہہ عادت اور مشق نہین کہ مشاہدات و معائنات کو دیر تک زیر نظر رکھکر اپنے تعلق اور غرض کا مدعا بنالین کیونکہ قاعدہ ہے کہ جسقدر کسی

سے شے کو دیر تک یاد رکھنے کی غرض سے صفائی اور غور سے دیکھیں یعنی
اوسی قدر وہ بات سے مطلب اور تعلق کا مدعا بنتی جاتی ہے - اور اوسپر
دہیان جمتا جاتا ہے اور وہ حافظہ مین محفوظ ہوتی جاتی ہے - چنانچہ
اسی قاعدہ پر سبق بار بار تکرار کرنے لکہنے اور دوسرون کو پڑہانے
سے دہیان مین گڑہتا ہے - مگر جنہون نے اس تکرار کی عادت نہین
ڈالی اونکے دہیان مین سبق نہین آتا - پس ثابت ہوا کہ یہہ اونکی کاہلی کا
قصور ہے دہیان کی ناقابلیت کا نہین بالاستغنا عدم توجہی جو بالعادت
عدم توجہی سے بہت ملتی جلتی ہے وہ ہے جو لاپروائی اور تحقیر سے
نکلے - مثلاً اگر مجھسا قلیل البضاعت شخص کسی عالم کے روبرو باب حکمت
مین تقریر کرے تو وہ دو وجہ سے اوسپر متوجہ نہوگا - ایک تو اس وجہ سے
کہ اوسکا دل علم کے خزانہ سے پہلے ہی متمول ہے دوسرے اسوجہ سے
کہ وہ اس تقریر کو لچر اور پوچ سمجھے گا - اگر توجہ بہی کرے تو اوسکی توجہ
دو طرح کی ہوگی - ایک خاطراً - دوسری امتحاناً - خاطراً مین دلشکنی کے
ارادے کی نفی ہوگی امتحاناً مین دو مقصد شامل ہونگے - ایک تحسینی
دوسرا تعصبی - تحسینی اسلیئے کہ اوس عالم کا دل تقریر کرنے والے سے

مکدر نہین صاف ہے اور اوس صفائی سے جب تقریر کو بے رو و رعایت جانچ کر شستہ اور معقول جانے تو متکلم کی بے بضاعتی پر آفرین و تحسین کہے تعصبی اسوجہ سے کہ متکلم کی جانب سے کدورت رکھتا ہو + اور اسلیئے نکتہ چینی اور حرف گیری کی غرض سے سنے پہر جسقدر تقریر شستہ اور معقول اوسکو معلوم ہو اوسی قدر اوسکی تخریب کے درپے ہو جاوے۔ پر کبہی کبہی تعصب سے عدم توجہی بہی نکلتی ہے۔ مثلاً کوئی شخص روح کی بقا اور سزا اور جزا کی نسبت کسی مجمع مین تقریر کرتا ہو۔ اتفاقاً اس اثنا مین کسی دہریہ کا بہی اودہر سے گذر ہو تو اوس تقریر پر دہیان نہ لگاویگا کیونکہ از روے تعصب کے وہ روح کی بقا اور سزا اور جزا کی تعلیم کو حقیر جانیگا مگر یہہ حقارت استغنا سے نہوگی کیونکہ استغنا تمول یعنی ذخیرہ کی موجودگی سے پیدا ہوتا ہے۔ تعصب مین تمول کی شرط نہین اور تمول علمیہ کی نیز دو قسمین ہین ایک حقیقی دوسری غیر حقیقی۔ حقیقی مین انسان کا دل خزانہ علمی سے درحقیقت معمور ہوتا ہے۔ غیر حقیقی مین نہین ہوتا۔ تاہم انسان اپنے آپ کو صاحب بضاعت خیال کرتا ہے۔ اور اسی کا نام جہل مرکب ہے بالجہالت وہ ہے جو محض جہل سے صادر ہو مثلاً کوئی عالم کسی جاہل کے روبرو

کوئی علمی تقریر کرے اور وہ جاہل اوس علمی تقریر کو نہ سمجھے تو متوجہ نہو گا
چنانچہ اسی بنیاد پر داناؤن نے کہا ہے کہ کلام بغیر مفہوم ہونے کے تاثیر
اور کشش نہین کرتا سعدی ؎ فہم سخن گر نکند مستمع * قوتِ طبع از متکلم
مجوے ۔ مگر یاد رکہنا چاہیے کہ جہالت سے کبہی شوق اور توجہ کا بہی خروج
ہوتا ہے ۔ چنانچہ اگر کوئی جاہل کسی عالم کی تقریر سنے اور نہ سمجہے ۔ مگر کسی
شہادت سے صرف اتنا معلوم کرے کہ یہہ تقریر بہت خوب ہے تو اوسکے
دل مین ویسی ہی لیاقت حاصل کرنے کا شوق پیدا ہوگا ۔ بالواسطہ وہ ہے
کہ جب پہلے سے کسی طرح کی محسوسات یا مدرکات ایک زور و شور کے ساتھ
دل کو گہیرے ہوے ہون تو وہ دوسرے محسوسات یا مدرکات کی جانب متوجہ
نہو سکے ۔ غرض اس تشریح سے یہہ ہے کہ ہر قسم کی عدم توجہی دہیان کی منافی
ہے یعنی جہان یہہ ہو وہان دہیان نہین ہوتا اور جہان دہیان نہو وہان
کوئی شے محسوس نہین ہوتی ۔ اگر ہو بہی تو نقش اوسکا ایسا نہین بنتا کہ حافظہ
اوسکو ضبط کرلے پس صریحًا معلوم ہوا کہ دہیان حافظہ کا خاص اور ضروری
معاون ہے یعنی اوسکے بغیر حافظہ محض ہیچ اور بیکار ہے ۔

لیکن اب یہہ سوچنے کا مقام ہے کہ بغیر دہیان کے محسوسات کا نقش دل پر

کیون نہین بنتا - اسکا عام قاعدہ یہہ ہے کہ اگرچہ خالق مطلق نے دل کو ایسا
بنایا ہے کہ ہر ایک شے کو محسوس کرلے مگر اوسمین یہہ خاصیت بہی رکہی ہے
کہ اگر پہلے سے کوئی شے اوسپر زور و شور کے ساتھہ مسلط ہو تو دوسری اوسمین
داخل نہو سکے اور یہی قاعدہ علم طبعی مین بہی مسلم ہے چنانچہ مسئلہ مشہور ہے کہ
دو چیزین ایک ہی وقت مین اور ایک ہی جگہہ مین باہم نہین رہ سکتین مثلاً
لبالب پانی کے بہرے ہوے گلاس مین اگر ایک چمچہ بھر چینی ڈالین تو پانی اوسکو
قبول نکرے گا یا چینی کے واسطے اوسقدر جگہہ چہوڑ کر باہر نکل جاویگا جسقدر
مین چینی سماوے لیکن اگر کوئی یہان اعتراض کرے کہ ایک ہی وقت مین
بیشمار خیال دل مین جاگزین ہو سکتے ہین چنانچہ اگر کوئی شخص اپنی معشوقہ کے
فراق ابدی مین متخیل ہو کر دنیا و ما فیہا سے بیخبر ہو جاوے تو کہین صورت
کہین سیرت کہین لیاقت وغیرہ معشوق کے خیال اوسکے دل مین موجود
ہونگے - اور پھر انمین سے ہر ایک کے تحت مین بیسیون اور خیالات نکلتے
جاوینگے - حتّٰی کہ اونمین سے آخری ایسے جوہر بسیط پر منتہی ہوگا جسکی
شناخت ہم کو اس عالم کون و فساد مین عطا نہین ہوئی مثلاً صورت کا
خیال - آنکھہ کان ناک رنگ و روپ وغیرہ کے خیالون سے مرکب ہوگا

اور پھر انمین سے ہر ایک اَور شاخین نکالیگا۔ مثلاً آنکھہ کا خیال مردمک
سفیدی سیاہی خوش اسلوبی وغیرہ سے مرکب ہوگا اور پھر انمین سے ہر ایک
پوست وگوشت ورگ وریشہ وغیرہ سے اور پوست وگوشت مادہ کی ایک
خاص ترکیب سے اور مادہ عناصر سے اور عناصر کا ہر فرد ایسے جوہر بسیط
سے جسکا عرفان ہمکو اس جہان مین حاصل نہین۔ یعنی ہم نہین جانتے کہ وہ
جوہر بسیط کیا ہے کہان سے آیا ہے جس سے صانع بیچون نے مادہ کو ہئیت
مجموعی بخشی ہے۔ غرض ایک خیال کے ضمن مین سیکڑون اَور خیال مستتر
ہونگے پھر مادّی شئے کی مثال دل کے خیال پر کیونکر صادق آئی دل کا ہر خیال
مرکبات سے ہے اور مادہ کا مفردات سے۔

اسکا جواب یہہ ہے کہ معترض نے جو خیال کے مرکب ہونے کی نسبت کہا
لاریب قابل تسلیم ہے۔ مگر مادّہ کو جو مفرد ٹھیرایا سراسر غلط ہے کیمسٹری
یعنی علم کیمیا جاننے والون پر روشن ہے کہ اشیاے مادّی عناصر سے مرکب
ہین اور جن اربعہ عناصر کو یعنی آب وآتش خاک وباد کو یونانی حکما نے بسیط
لکہا ہے وہ بہی عالمان علم کیمیا کے نزدیک مرکب ہین چنانچہ وہ پانی کو بہی
تجربے اور دلیل کی رو سے ہیڈراجن اور اوکسیجن سے مرکب

ٹھیراتے ہین مگر باوصف اسکے اجزاے ضمنی اور ماتحت کا لحاظ نہین

کرتے ورنہ علی العموم یہہ مسئلہ علم طبعی کا مشکل سے صحیح ہوتا کہ دو چیزین

ایک ہی وقت اور ایک ہی جگہہ مین باہم نہین رہسکتین، اگرچہ اجزاے ضمنی

کی نسبت بہی وہ یہہ کہہ سکتے ہین کہ جہان ایک جزو ہے وہان دوسرا

جزو ایک ہی زمانہ مین نفس شے مین نفوذ نہین کرسکتا۔ اونکی مراد اس

مسئلہ سے صرف اسقدر ہے کہ گو ایک مادی شے مین اور کئی اجزا بھی

موجود ہون یعنی وہ کئی اجزا کی جامع ہو تو بھی دوسری شے کو جو اسطرح

سے اپنے اجزا کو جمع رکہتی ہو ایک ہی وقت اور ایک ہی جگہہ مین مداخلت

نکرنے دے تاوقتیکہ پہلی دوسری کے واسطے جگہہ نچہوڑ دے۔ اسی قیاس

اور قاعدہ پر یہہ بہی سمجہنا چاہیئے کہ جب دل مین کوئی خیال زور وشور کے

ساتھہ داخل ہوجاوے تو گو اوسکے تحت اور ضمن مین اور بہی خیال مثل

اجزاے کے شامل ہون اور اون جزون کا بہی وہی حال ہو جو اجزاے

مادی کا ہے یعنی ایک جزو دوسرے کو ایک ہی وقت مین اپنی جگہہ مین

داخل ہونے دے تاہم وہ خیال مع اپنے اجزا کے مثل ایک شے کے

کہ دوسرے خیال کو جو اوسکے ہمسر اور جز سے نہو گا گھسنے دیگا تاوقتیکہ

آپ معدوم ہوجاوے یا گھٹ نجاوے +

اور جسطرح رتی بھر چینی سے گلاس بھر پانی کا ذایقہ

کم بدلتا ہے اور پانی رتی بھر کے واسطے بہت کم جگہہ چھوڑتا ہے مگر جسقدر

چینی زیادہ پڑتی جاتی ہے اوسی قدر اوسکا ذایقہ بدلتا جاتا ہے اور اوسیقدر

وہ جگہہ چھوڑتا جاتا ہے - اسی طرح جب ایک خیال سے دل کا گلاس زور وشور

کے ساتھہ بھرا ہو - اور دوسرا خفیف سا اوسپر گذر کرے تو دل کے خیال

کا ذایقہ بہت ہی کم بدلتا ہے اور بہت ہی تھوڑی جگہہ چھوڑتا ہے مگر جسقدر

خیال دخیل کا وزن گران محسوس کرتا ہے اوسیقدر اوسکا ذایقہ متغیر ہوتا ہے

اور جگہہ چھوڑتا ہے حتّٰی کہ آپ معدوم ہوجاتا ہے چنانچہ اسی بنیاد پر

فلاسفہ نے کہا ہے کہ اگر پہلے خیال سے دوسرا خیال زور آور ہو تو پہلے کو

دوسرے کے لیئے جگہہ خالی کرنی پڑتی ہے - مثلاً کوئی شخص رقص وسرود پر

کمال دہیان لگائے بیٹھا ہو - اسمین اوسکو خبر ملے کہ تیرا فلانا عزیز مرگیا

تو اوسکا دہیان پہلے سے رفع ہوکر دوسرے پر بڑے جوش وخروش سے

لگجاویگا - یعنی رنج اوسکے دل مین داخل ہوگا - اور رقص وسرود کی خوشی

دور - لیکن اگر اوس موتے کا خیال کسی وجہ سے گران وزن نہو تو سامع کے

دل سے رقص و سرود کا خیال بہت کم دور ہوگا۔

اور خیالات کی گرانی و سُبکی کا باعث یہہ ہے کہ جسقدر وہ ہم سے تعلق اور
غرض زیادہ رکھتے ہین اوسی قدر وزنی ہوتے ہین اور جسقدر کم رکھتے ہین
اوسی قدر سبک ہوتے ہین اور جیسے گران وزن مزاحمت زیادہ کرتا ہے
ویسے سبک وزن اطاعت زیادہ کرتا ہے۔ لیکن اگر دونون ہموزن
ہون تو دل اونکی طرف متوجہ ہونے مین مذبذب ہو جاتا ہے۔ حتّٰی کہ دونون
مین سے ایک کے وزن کو ترجیح نہ دے سکے اگر دونون سبک وزن
ہون تو اونکی آمد و رفت بے معلوم ہوتی ہے چنانچہ یہی باعث ہے کہ گھنٹہ
مین ہزار ہا خیال آتے ہین اور پھر ایسے جاتے ہین جیسے گدہے کے
سر پر سے سینگ گئے ع گرہستیش بروے زمین یک نشان نماند*

اور خواہ یہہ آمد و رفت معلوم ہو خواہ نامعلوم اسی کا نام

## تسلسل خیالات

یعنی لگاتار سوچ ہے۔ اس سے دل کسی حالت مین معطل نہین رہتا۔
خواب و بیداری مستی و ہوشیاری مین برابر سوچتا رہتا ہے۔ کسی انسان
کی طاقت نہین کہ اسے سوچنے سے باز رکھے چنانچہ سونے کے وقت

ہم بہتیرا چاہتے ہین کہ یہہ کسی بات پر خیال نکرے - مگر یہہ ہرگز نہین مانتا ہم ایک خیال سے اگر ہٹا دیتے ہین تو وہ دوسرے خیال پر جا لگتا ہے حتی کہ اسی کشمکش مین نیند آجاتی ہے - مگر یہہ نیند مین بہی سوچنے سے باز نہین رہتا چنانچہ خواب دیکھنا اس دعوی پر دلیل قوی ہے اور اسی واسطے **لیبنز** صاحب نے کہا ہے کہ دل کو صانع بیچون نے کوکی ہوئی گھڑی کی مانند پیدا کیا ہے یعنی جسطرح کوکی ہوئی گھڑی حرکت سے باز نہین آتی اسی طرح دل سوچنے سے باز نہین آتا - پر **ہیوم** صاحب دہریہ نے اسکے برعکس ہر خیال کی ذات مین ایک طرح کی کشش مسلم شیرازی سے یعنی کہا ہے کہ جب ایک خیال دل مین آوے تو دوسرے کو جو اوس سے کم و بیش تعلق رکہتا ہو کھینچکر بلا لاویگا ، گو یہہ امر بہی قابل تسلیم ہے مگر اس سے یہہ ثابت نہین کہ دل مین خیال کرنے کی قوت بالطبع نہین - کیونکہ خیال خود دل کی ایک سوچنے والی حالت کا نام ہے اگر دل مین سوچنے کی قوت بالطبع نہوتی تو خیال یعنی سوچ کی حالت کہان سے پیدا ہوتی پس ثابت ہوا کہ سوچنا دل کا ایک ضروری خاصہ ہے -

بعد ثبوت اس خاصہ کے اب تسلسل خیالات کی تشریح

سنیئے - اوس کی دو قسمین ہین - ایک تسلسل خیالات ماضی واحد الوقت دوسرا تسلسل خیالات ماضی مختلف الوقت - پہلی کی مثال اسطرح پر ہے کہ ہمنے کسی دوست کے ساتھہ کسی دریا پر سیر کی ہے - کچھہ مدت کے بعد ہمنے اوس دریا کو دیکھا یا اوسکا خیال آیا تو اوسکے ساتھہ ہی اوس دوست کا خیال بھی آویگا اور پھر اوس گفتگو کا جو اوسنے ہمسے دریا پر کی ہوگی اور اسی طرح کل متعلقات سیر کا خیال باترتیب یاد آتا چلا جاویگا - دوسری کی تمثیل یون ہے کہ کسی زمانہ مین ہمنے ایک بَوْنے کو دیکھا تھا - ازان بعد ایک بہت ہی طویل القامت انسان کو بہی دیکھا - تو اوسکے دیکھنے سے بونے کا خیال بہی آگیا -

پر یہان یہہ بات بہی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جن خیالون کا وجود ہی نہو یا جو دل مین بماضی واحد الوقت یا بماضی مختلف الوقت آئے ہی نہون اونکا تسلسل پیدا نہوگا اور جو ہو بہی تو خیالات مرکب سے ہوگا - اور خیالات مرکب اون مفردات کا مجموعہ ہونگے جو دل مین یا بماضی واحد الوقت یا بماضی مختلف الوقت پیدا ہو چکے ہون - چنانچہ زمرد پری اوڑن کھٹولے پر بیٹھکر کوہ زرین پر چلی گئی - یہان زمرد پری - اوڑن کھٹولے - اور کوہ زرین

کے خیالات وجود حقیقی سے عاری ہین - مگر ایسے خیالات مرکب سے مرکب
ہین جنہین کا ہر فرد یا بزمانہ واحد یا بزمانہ مختلف قصہ خوان کے دل مین پیدا
ہو چکا ہوگا چنانچہ خیالِ زمرد و خیالِ پرند و خیالِ خوبصورت عورت فسانہ
کے دل مین یا بماضی واحد الوقت یا بماضی مختلف الوقت آئے ہونگے -
لیکن تصور کے زور سے داستان بنانے والے نے ان تینون کو ملاکر
ایک کردیا اور ایسا ہی حال اوڑن کھٹولے اور کوہ زرین کا ہے - اور جسطرح
بلحاظ زمانہ کے تسلسل کی دو قسمین ہوگئی ہین - اسی طرح بلحاظ ارادہ کے
بھی اوسکی دو قسمین ٹھیرائی گئی ہین - ایک کو بالارادہ کہتے ہین - دوسری
کو بلاارادہ - بالارادہ وہ ہے کہ دل کسی غرض سے کوشش کرکے خیالات
کو طلب کرتا جاوے در آنحالیکہ اوسکو یہہ یقین ہو کہ یہہ خیالات حافظہ مین
محفوظ ہین - بلاارادہ وہ ہے کہ دل کسی غرض سے اونکے بُلانے کی
کوشش نکرے وہ خواہ مخواہ آتے چلے جاوین - جیسے کہ دریا کی ناگہان دید
سے بلا طلب کے دوست کی سیر و رفاقت و گفتگو وغیرہ کے خیالات خود بخود
آجاوین علاوہ اسکے تسلسل کی دو قسمین اَور ہین - ایک تسلسل بیداری و
ہوشیاری دوم تسلسل خواب و مستی - فرق ان دونون مین یہہ ہے کہ

بیداری وہوشیاری کے تسلسل کو بشرہ صحیح کرسکتا ہے خواب ومستی کے
تسلسل کو صحیح نہین کرسکتا - اور یہی حال دیوانگی کے تسلسل کا ہے کیونکہ
دیوانگی خواب ومستی سے بہت مشابہ ہے - اور بیداری اور ہوشیاری
کے تسلسل کی نیز دوقسمین ہین - ایک معقول دوسری موہوم - معقول
وہ ہے کہ عقل اور حافظہ کی شہادت کے بموجب واقعات گذشتہ کا سلسلہ
پیدا کرے جیسے کہ دریا کی مثال مین گذرا - یا یہہ کہ دل مین جو ایک بات موجود
ہوا وسکی تشریح اور تکمیل عمل مین لاوے - جسطرح لندن مین جب ایک
جماعت نے کسی مصنف کی کتاب مین پڑہا کہ عرب بیٹھے بیٹھے جنگلی ہوتے ہین
تو باتین کرتے کرتے - اونکے دل مین یہہ سوال آپڑا کہ وہ گوشت کہاتے ہین
کہ نہین ہرچند اس سوال کی تحقیقات کی مگر تہ کو نہ پہونچی - ناچار خاموش
ہوکر بیٹھ رہی کچھ عرصہ کے بعد لشپ ہیبر کا روزنامچہ اونکی نظر سے گذرا -
لکھا دیکھا کہ بشپ موصوف کو جب افراط سے رسد ہر جنس کی دکن مین
ملی تو چند بکرے اوہنون نے اپنے ملازمان قوم مرہٹہ کو بھی عنایت کیئے
اس سے وہ بہت خوش ہوے - اس مقام کو پڑہتے ہی جماعت کا وہ سوال
جو دیر سے اٹک رہا تہا تسلسل معقول کے ذریعہ سے حل ہوگیا - اس سے

ثابت ہوا کہ تسلسل معقول تحصیل علوم مین بڑا مفید ہے۔ موہوم وہ کہ اسکے برعکس ہو۔ یعنی موجودات غیر حقیقی یا خیالات بیہودہ سے مرکب ہو۔ اور حافظہ اونکے وقوع کی شہادت نہ دے۔ اور عقل اونکے امکان کو محال یا اتفاقیہ جانے جیسا کہ زمرد پری کی مثال مین ذکر ہوا۔ یا جیسا کہ شیخ چلی کی حکایت ماتحت الذکر سے ثابت ہے:۔

کہتے ہین کہ ایک شخص نے شیخ چلی کے سر پہ تیل کا گھڑا دکھوا یا اور کہا کہ فلانی جگہہ تک اسکو صحیح اور سالم پہونچا دیگا تو مین تجھکو دو پیسے دونگا۔ شیخ چلی صاحب دو پیسون کا نام سنکر خیالات بیہودہ مین پڑ گئے یعنی دل ہی دل مین کہنے لگے کہ ان دو پیسون سے ایک مرغی خریدونگا۔ وہ بہت سے انڈے دیگی انڈون سے بچے نکلین گے۔ اونکو بیچکر ایک بکری مول لونگا۔ بکری کے بہت سے بچے ہونگے۔ اونکو فروخت کر کے ایک گاے لونگا۔ گاے کی جو پونجی بڑھے گی تو اوس سے ایک گھوڑی خریدونگا۔ گھوڑی کے بچھیرون کے کوڑے کر کے ایک بڑے امیر کی بیٹی سے شادی کرونگا بعد شادی کے بچے ہونگے اونمین سے کوئی کہیگا ابا جان ہمین ایک پیسہ دو۔ مین کہونگا جا مرغی کے۔ گردن کو جھٹکا دیکر شیخ چلی کا اتنا کہنا۔ اور مٹکے کا زمین پر

گر کر ٹوٹنا - یہہ حال دیکھکر مالک نے شیخ چلی کو برا بہلا کہنا شروع کیا کہ تو
میرا کئی روپیہ کا نقصان کر دیا - شیخ چلی صاحب بولے آپ یار تو اپنے
دو تین روپیون کے لیئے کڑھتا ہے یہان کیا کرا یا گھر ہی گیا +

اور یہہ وہی خیال جوانون اور ایسے انسانون
کے دل مین اکثر آتے ہین جنکے دل کاروبار ضروری مین مشغول نہین رہتے
یا جنکے دل عقل اور تعلیم کی مدد سے شایستہ نہین ہوتے ایسے خیالون کا
نام دانائون نے مَن کے لڈو اور خیالی پلاؤ اور ہوا پر قلعہ بنانا رکہا ہے
اور ایسے ہی خیال الف لیلہ مین النسچر کی کہانی کے بیچ پائے جاتے ہین -
پر اونکا یہان ذکر کرنا مناسب نہین کیونکہ ایک ہی مثال سمجہانے کے واسطے
کافی ہے مثل مشت نمونہ خرواری -

علاوہ ازین مجہے یہہ بہی خوف ہے کہ ناظرین
نے باوصف اسقدر تشریح کے تسلسل کا اثر قوت حافظہ پر ہنوز بخوبی
نہ سمجہا ہوگا - کیونکہ اوسکا اثر حافظہ پر ابہی تک بالتخصیص نہین سمجہایا - نظر بران
اب خاص کر تسلسل خیالات کا اثر حافظہ پر سمجہایا جاتا ہے - غور سے ثابت
ہے کہ حافظہ بہی قوت مفرد نہین - ایک وجہ سے ایک قسم کے تسلسل خیالات

ہی کا نام حافظہ ہے کیونکہ جو یاد کرتا ہوتا ہے تسلسل خیالات ہی کی مدد سے
یاد آتا ہے یعنی ایک خیال سے دوسرا خیال نکلتا ہے - حتّی کہ ساری
سر گذشت یاد آجاتی ہے - اگر یہہ خاصیت بقول ہیوم صاحب خیال
کی ذات مین نہوتے - تو تسلسل پیدا نہوتا - اور جب تسلسل پیدا نہوتا تو
حافظہ کچھہ بہی نہ ٹہیرتا - پس سمجہہ لینا چاہیئے کہ حافظہ کی خاص بنیاد تسلسل
ہی ہے - اور جن باعثون سے یا قاعدون سے تسلسل پیدا ہوتا ہے
اونکا بہی آگے بیان کیا جاتا ہے اور اونکی نسبت سٹوارٹ صاحب
کی راے بہی لکہی جاتی ہے - صاحب موصوف کہتے ہین کہ مین تسلسل خیالات
کے سارے یعنی کامل باعث نہین بتا سکتا لہذا اونکی تعدید اور تفصیل سے
پہلوتہی کرتا ہون گو یہہ رائے وقعت اور وزن سے خالی نہین مگر مجہہ پر ان کے
نزدیک اگر سب آدمی یہہ قصد کرلین کہ جس بات مین ہم کمال حاصل نکر سکین
اوسے چہوڑ دین تو دنیا مین سواے سستی اور کاہلی اور بیکاری کے
کچہہ اور باقی نرہے ۔ کیونکہ بہت ہی تہوڑے ایسے کام دنیا مین ہونگے
جن مین بشر کمال حاصل کر سکتا ہوگا - پس اگرچہ بواعث مفصلہ ذیل
پورے اور کامل نہون تاہم بمضمون مَالَا یُدرَکُ کُلّہ لَا یُترَکُ کُلّہ کے

اونکی تفصیل اور تعدید سے دریغ کرنا گویا علم سے محروم کرنا ہے۔ اور گو بعض اونمین سے فضول بھی ہون یعنی بعض بعض کا جامع ہو تو بھی براے تسہیل تفہیم ناظرین اونکا گھٹانا مناسب نہین بنائ علیہ ہم اونکو پانچ ٹھیراتے ہین۔ اول تشبیہ دوم تضاد و تخالف سوم قرب مکانی چہارم قرب زمانی پنجم سبب و تاثیر*

## اول تشبیہ

تشبیہ کی دو قسمین ہین۔ ایک ہم جنس۔ دوسری غیر جنس۔ ہم جنس مین اشیاے متماثل یعنی ہمذات و ہمصفات ہوتی ہین۔ جیسے بھائی بھائی۔ آدمی آدمی۔ غیر جنس مین اشیاے غیر متماثل یعنی مختلف ذات و صفات۔ تاہم بعض صفات و خواص مین متشابہ جیسے بہادر سپاہی اور شیر۔ بزدل مرد اور بکری۔ علم بیان مین فصحا کے نزدیک بھی تشبیہ غیر جنس جایز و مستحسن ہے۔ لیکن ہمکو ان دونون سے اپنی بحث مین چارہ نہین۔ کیونکہ دونون ہی سے تسلسل خیالات پیدا ہوتا ہے۔ اسلیے کہ دل کا بالطبع یہہ خاصہ ہے کہ تشبیہ ہم جنس سے نقوش متماثل اور تشبیہ غیر جنس سے حالات متشابہ اوسپر طاری ہون چنانچہ کو میر صاحب اپنے دیوان مین ایک جگہہ لکھتے ہین کہ ویسا ہی سرو دستے

سے جیسا پہلے کبھی سنا ہو پہلا یاد آجاتا ہے - اور اوسکے ساتھ ہی اوسکے
متعلقات یعنی وہ حالات وہ مجلس جہان وہ گایا گیا ہو - اور نہ صرف بعینہ
یکسان شے دیکھے سے پہلی شے یاد آتی ہے بلکہ ہم جنس کے دیکھنے سے بھی
چنانچہ کسی اجنبی کے چہرہ سے اپنے دوست کا چہرہ اور غیر ملک کے آرام
سے اپنے ملک کا آرام یاد آجاتا ہے - اور نہ صرف ہم جنس سے بلکہ غیر جنس سے
بھی چنانچہ بہادر کی جھم شیر کی شجاعت کا خیال پیدا کرتی ہے کیونکہ دو اول
مثالون مین نقوش متماثل دلپر پیدا ہوتے ہین دوسری مین حالات متشابہ
یعنی جو حالت بہادر کی جھم سے دلپر طاری ہوتی ہے وہی شیر کی شجاعت سے
اور اسی قاعدہ پر بری کے خیال سے معصوم کا خیال - بیوقوف کے خیال
سے گدہے کا خیال اور فریبی کے خیال سے لومڑی کا خیال پیدا ہوتا ہے
مگر بعض اوقات اس تشبیہ کا عمل اس سرعت سے وقوع مین آتا ہے
کہ مصدر تسلسل کا پتہ مشکل سے لگتا ہے - چنانچہ ہالبس صاحب کہتے ہین کہ
ایک مجلس مین جنگ خانگی چیرلس اول بادشاہ انگلستان کا ذکر ہو رہا
تھا ناگہان جماعت مین سے ایک شخص پوچھا اوٹھا - کہ رومی دینار کتنی
قیمت کا ہوتا ہے - اس سوال کو سنکر اہل مجلس کچھ ہنسے کچھ خفا ہوئے

کہ چرلس کی جنگ خانگی کہان اور رومی دینار کہان حافظ
ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا + مگر ہابس صاحب موصوف کہتے ہین
کہ مینے جو تامل کیا تو معلوم کر لیا کہ رومی دینار اس گفتگو سے نامربوط نہین
کیونکہ سائل نے جب سنا کہ چرلس کو لوگون نے اوسکے دشمنون کے حوالہ کیا
تو تشبیہ کی رو سے اوسکے دل مین یہودا اسکریوطی مسیح علیہ السلام
کے پکڑوانے والے کا خیال آگیا - اور پھر اون تیس ۳۰ رومی دینارون کا بھی
جو اوسنے عیسیٰ علیہ السلام کے پکڑوا دینے کے صلہ مین بادشاہ روم سے
پائے تھے سٹوارٹ صاحب کہتے ہین کہ اگر مستفسر سے کوئی پوچھتا
کہ تو نے یہہ نامربوط سوال کیون کیا تو یقین ہے کہ پہلے وہ ہکا بکا رہجاتا
بعدہ شاید بسبیل رجعتہ القہقری سبب کا پتہ لگا دیتا -
غرض تشبیہ سے نقوش متماثل اور حالات متشابہ پیدا ہوتے ہین اور جسطرح
اس سے عبارت کو فائدہ ہوتا ہے اسی طرح بلکہ اس سے زیادہ علوم و
فنون کو بھی - پر شرط یہہ ہے کہ تشبیہ نکالنے والا مستعد اور محقق ہو
چنانچہ دیکھیے نیوطن صاحب نے اسی تشبیہ کے قاعدہ سے سیب کو درخت
سے زمین پر گرتا دیکھکر عالم سفلی و عالم علوی کے نظام مین کشش کو دریافت کیا

اور اب بہی عالمان انگلستان و دیگر ممالک یورپ اسی تشبیہ کے اطلاق
سے علم جرثقیل وغیرہ مین بڑی بڑی ترقیان کرتے جاتے ہین - کیونکہ وہ
اس سے سمجہ لیتے ہین کہ فلانی کل مین خلا نے پڑنے کی جگہہ خلانی صورت
کا پُرزہ لگا دینے سے کل مکمل ہو جاویگی اور قیمت بہی گھٹ جاوے گی
مگر افسوس ہمارے ملک کے عالمون پر کہ وہ تشبیہ سے عبارت کو دلچسپ اور
رنگین بنانے کے سواے کوئی اَور فائدہ علوم و فنون کو نہین پہونچاتے
اور اصل پوچھو تو عبارت بہی آجکل کے عالمون کی نئی تشبیہات سے مزین
نہین ہوتی کیونکہ جو تشبیہات اور استعارات یہہ استعمال کرتے ہین وہ پہلے
شاعرون کے نکالے ہوے ہین - یہہ صرف اونکے اندہے حافظ اور مقلد
ہین موجد نہین - اگر موجد ہوتے تو کیا عجب کہ تعلقات حقیقی کو ملاحظہ کرکے
نئی تشبیہات ایجاد کرتے اور اوس سے نہ صرف عبارت آرائی مین اُستاد
گنے جاتے بلکہ علوم و فنون مین بہی - کیونکہ موجد طبع آزمائی کرنے سے اشیاو
اجسام مین حقیقی رشتہ دریافت کرسکتا ہے - اور اس سے علوم و فنون کو
بڑا فائدہ پہونچا سکتا ہے - مگر مشکل تو یہہ ہے کہ یہہ موجد بنین کیونکر شاید
جب تک پُرانی سڑک کو چہوڑ کر دلیری سے نئی راہ کے خار و خاشاک کی

صعوبت اوٹھانے پر کمر ہمت کی چست نہ باندہین گے موجد نہ بنین گے۔ جولاہے کی بیٹی تمام دن تانا تننے مین گویا سفر کرتی رہتی ہے مگر پھر بھی گھر کی گھر ہی رہتی ہے۔ اور تیلی کا بیل دن رات کولہو مین چلتا ہے پھر بھی اوس سے ایک گز دور نہین ہو سکتا۔ لکیر پر فقیر ہونے کا یہہ مزہ ہے۔

## دوسرا تضاد و تخالف

جسطرح دل کا یہہ خاصہ ہے کہ اشیاے متماثل و متشابہ کی دید سے یا خیال سے نقوش متماثل و حالات متشابہ اوس پر پیدا ہون۔ اسیطرح اوسمین یہہ خاصیت بہی ہے کہ اشیاے مخالف و متضاد کے دید یا خیال سے نقوش مخالف و حالات متضاد اوسپر ظاہر ہون چنانچہ عفریت آسا انسان کے ملاحظہ یا خیال سے پدڑی سا آدمی (گو وہ عفریت آسا انسان کے ساتھہ بماضی و احد الوقت محسوس نہوا ہو) یاد آجاویگا۔ علی ہذا القیاس اگر کسی شہر کے مکانات لوٹے کھسوٹے ہوئے۔ گلیان نعشون سے پر ہوئی سڑکون اور کوچون مین حامیان شہر کے خون کی ندیان بہی ہوئی دیکھین تو خواہ مخواہ خیال آویگا کہ کبھی یہی مکانات لوازمات ضروری سے آراستہ اور یہی گلی کوچے سامان عیش و عشرت سے پیراستہ ہونگے۔ اور یہی

مقتولان بے گور و کفن انہین چہین سے رہتے سہتے ہونگے - غرض دل کا یہہ
خاصہ بہی ہے کہ محسوسات و مدرکات کے مخالف و متضاد کو بہی ڈہونڈہ نکالے
لیکن یہان ایک اور تعجب کی بات یہہ ہے کہ بے نظیر و لاثانی ہونا ممکن تو ہے
مگر متضاد و مخالف سے بچنا مشکل ہے - بلکہ اکثر اشیاے دنیاوی کے لیئے
تضاد و تخالف شرط ہے - چنانچہ خالق ارض و سموات نے جو ایک کو دوسرے کا
متضاد و مخالف پیدا کیا تو اسمین سراسر حکمت مستتر رکہی - دیدہ بینا اور
چشم بصیرت چاہیے کہ وہ کہلجاے ابہی پل مین طلسمات جہان کا -
چنانچہ بوقلمونی تضاد و تخالف سے ایک کی دوسرے سے شناخت ہو جاتی
ہے - مثلاً اگر رات نہوتی تو دن کی تمیز کہان سے پیدا ہوتی - گناہ نہوتا تو ثواب
کیونکر پہچانا جاتا - دوزخ نہوتی تو بہشت کا خیال کیونکر آتا - اور جب
سب ہی دہان اس بے تمیزی سے بارہ پسیری ہو جاتے تو بہشت اور
دوزخ بہی یکسان گنے جاتے - مگر یکسان چیزون مین سے کسی کو کسی پر
ترجیح نہین ہوتی - اور جب ترجیح نہوتی تو انتخاب نہوتا - اور جب انتخاب نہوتا
تو شوق یا خواہش اوسکے حاصل کرنے کی نہوتی - اور جب شوق اور خواہش
نہوتی تو بہشت مین داخل ہونے سے خوشی نہوتی - کیونکہ خوشی اوسی چیز سے کے

حاصل کرنے سے ہوتی ہے جس کو ہم دوسری چیزون پر ترجیح دیکر خواہش اور شوق سے منتخب کرین۔ بہشت بے تمیزی کے سبب سب کے ساتھ بعینہ یکسان ہونے سے اوسپر ترجیح نرکھتی اور جب ترجیح نرکھتی تو اوسکے انتخاب کا ہمین شوق نہوتا اور جب خواہش اور شوق نہوتا تو اوسمین داخل ہونے سے خوشی نہوتی۔ اور جب خوشی نہوتی تو اوسکے استحصال کی پرواہ نہوتی اور جب پرواہ نہوتی تو اوسکے استحصال کے وسائل کا بہی شوق نہوتا۔ اور اوسکے حاصل کرنے کے وسائل ایمانداری اور نیکوکاری ہین۔ جب انکا لحاظ نرہتا تو انسان حیوانون سے بہی زیادہ بدتمیز بن جاتا۔ یعنی اوسکو یہہ خبر نرہتی کہ نیک کیا اور بد کیا ہے خوشی کیا اور غم کیا ہے۔ میٹھا کیا اور کڑوا کیا ہے اور جب یہہ حالت ہوجاتی تو یقیناً اسکی برابر کم بخت اور حقیر کوئی حیوان بہی جہان مین نہ ملتا۔

مگر یہان ایک بڑا بھاری اعتراض دل مین اوٹھتا ہے کہ اگر ہمکو بلاخواہش اور شوق کے خزانہ ہاتھہ لگے تو بہی ہم اوس سے خوش ہوتے ہین مثل مشہور ہے کہ میان کچھہ تمنے پڑا پایا ہے جو ع ہنسنے دیتے ہو لوٹے جاتے ہو۔ بہشت بہی ہمکو اسی خزانہ کی مانند بلاخواہش اور شوق کے ملے تو چاہیے کہ

اوسپر بہی ہم اوسی طرح خوش ہون - بادی النظر مین یہہ سوال ہماری لاحل
قاطع کا قاطع معلوم ہوتا ہے - مگر جب بنظر امعان غور کیا جاے تو واضح
ہوگا کہ یہہ ہماری حجتہاے قوی کو ہرگز کاٹ نہین سکتا - کیونکہ غیر مترقبہ
خزانے پانے والے کے دل مین اگرچہ بظاہر خواہش اور شوق نہو مگر بباطن
یہہ دونون ضرور مستتر ہونگے - کیونکہ اسکی خوشی بالکل اس خیال سے مشتمل
ہوگی کہ مین اس سے فلانی ضروریات اور لوازمات (جو میرے پاس کم ہین یا
بالکل موجود نہین) مول لے سکونگا اور جب یہہ بات مسلم ٹھیری تو ثابت ہوا
کہ وہ خواہش اور شوق سے بری نتہا یعنی اپنے دل مین اونکو در پردہ
رکھتا تہا خزانہ کے پاتے ہی اونکو قوۃ سے فعل مین لے آیا - اور جب
خواہش اور شوق رکہتا تہا تو خزانہ کے پانے سے خوشی خواہ مخواہ لازم
آئی مگر جسطرح خوشی کی بنیاد خواہش اور شوق پر ہے اوسی طرح خواہش اور
شوق کی بنیاد انتخاب پر - اور انتخاب کی بنیاد ترجیح پر - اور ترجیح کی بنیاد
صفات متضاد پر - پس اگر یہہ صفات متضاد نہوتین تو خزانہ پانے والا ہرگز
خوش نہوتا - کیونکہ اوسوقت ساری چیزین یکسان ہوتین - اور یکسان
چیزون کے واسطے ترجیح نہین ہوتی - اور جب ترجیح نہو تو انتخاب نہین

اور جب انتخاب نہو تو شوق اور خواہش نہین اور جب شوق اور خواہش نہو تو خوشی معلوم۔ نہ حکیم علی الاطلاق کا یہہ سارا انتظام درست رہتا تا وقتیکہ انسانون کی طبایع کو وہ کسی اور طرح کی قوت نہ بخشتا جس سے باوجود اس بے تمیزی کے وہ ایک شئے کو دوسری سے شناخت کر لیتے۔ پس دیکھیے کہ تضاد و تخالف کے بوقلمونی کے ساتھہ دانا سے کل ہمارے نے کتنا بڑا فائدہ وابستہ رکھا ہے*

علاوہ ازین اس تضاد و تخالف کے ضمن مین ایکطور بھی بڑا فائدہ ہے کہ اس سے امیر کے دل مین غریبی کا خیال اور غریب کے دل مین امیری کا خیال آجاتا ہے۔ اگر ایسا نہووے تو میر ہیش بینی کو چھوڑکر اور فضولخرچی اور بیرحمی کو کام فرما کر مورد صد آلام ہوجاوے۔ اور غریب غریبی کے رنج مستقل سے مرہی جاوے لیکن یہان بھی ایک بڑا اعتراض سر اوٹھاتا ہے کہ تضاد سے رنج بہت اور آرام تھوڑا ہوتا ہے۔ مثلاً ہم پہلے امیر تھے۔ اب غریب ہوگئے۔ یہہ غریبی ہمین پہلی امیری کی یاد دلاتی ہے تو اس سے بہت ہی بڑا رنج ہوتا ہے چنانچہ ایک پُرانے شاعر نے کہا ہے کہ وہ غم سب غمون سے بڑا ہے جو

ایسی خوشی اور آرام کی یاد سے پیدا ہو جو ہمسے اب سیکڑون کوس پرے ہو
یہہ سچ ہے مگر اسکے ساتھہ یہہ بہی تو ضرور ہے کہ اس غم کے ہمراہ ہی یہہ
تسکین و تشفی دہ خیال بہی تو آتا ہے کہ جو وہ امیری نرہی تو یہہ فقیری
بہی نرہے گی ع چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند - اِنَّ مَعَ العُسرِ یُسرًا
پس خداوند کریم کی حکمت دیکہیے کہ عین غم کی ذات مین تسکین دہ خیال شامل
رکہا ہے - ماوراے این ہمہ اس تضاد و تخالف سے شعرا اپنے سخن کو بڑا
موثر کرتے ہین شعر نظامی تمثیلاً اس دعوی کا مصداق ہے **شعر**

پناہ بلندی و پستی توئے     ہمہ نیستند انچہ ہستی توئے

# سوم قرب مکانی

یہہ تیسرا قاعدہ خیالات کو رشتہ مکانی کے سبب سے پیدا کرتا ہے چنانچہ
اگر ہمنے دیکہا ہو کہ کسی نے کسی مقام مین کوئی کام یا کلام کیا تو اوس شخص
یا مقام کی دید یا خیال سے وہ کام یا کلام فی الفور یاد آجاویگا اور اس قسم کا
تسلسل اکثر اشخاص مین بہت پایا جاتا ہے - چنانچہ جب مقام کو اونہون نے
دیکہا ہے اگر اوسکا ذکر ہو تو فی الفور وہ اوس مقام کے اشخاص متعلق اور
اونکے کام اور کلام کو یاد مین لے آوینگے - اور شاید باتون باتون مین

اونکے چال چلن اور خاندان تک کی کیفیت بتانے لگین گے مگر یہان یہہ
بات بتانے کے لایق ہے کہ بعض اوقات تشبیہ و قرب مکانی کے متحد عمل
سے تسلسل پیدا ہوتا ہے - مثلاً اگر کسی غیر شخص کی آنکھین ہمارے کسی دوست
کی آنکھون کی مانند ہون مگر وہ اجنبی کبھی ہمارے دوست کے پاس بیٹھا
اوٹھا نہوا اور اونکے دیکھنے سے ہمکو اپنا دوست یاد آجاوے تو کہا جاویگا کہ تشبیہ
اور قرب مکانی کے متحد عمل سے وہ یاد آیا - کیونکہ غیر آدمی کی آنکھون کی
شباہت سے دوست کی آنکھہ کا خیال آیا اور آنکھون کا خیال آتے ہی
قرب مکانی کے سبب سے دوست تمام و کمال یاد آگیا - کیونکہ دوست کی
آنکھون کا دوست سے قرب مکانی رکھنا اظہر ہے - اور اسی جہت سے
ڈاکٹر **برون** صاحب کا یہہ دعوی کہ ہر طرح کا تسلسل خیالات قرب مکانی
ہی سے پیدا ہوتا ہے رد ہو جاتا ہے کیونکہ ہمنے مانا کہ دوست کی آنکھون
نے قرب مکانی سے دوست کی یاد دلائی پر ہم پوچھتے ہین کہ دوست کی
آنکھون کا خیال دل مین کیونکر آیا - ظاہر ہے کہ وہ اجنبی کی آنکھون کی شباہت
سے آیا پس ثابت ہوا کہ پہلے تشبیہ کا عمل ہوا پیچھے قرب مکانی کا - اور
جب دونون کا عمل الگ الگ وقوع مین آیا تو ان دونون کو ایک جاننا یا

ایک کو دوسرے کا جامع سمجھنا سراسر غلطی ہے - علاوہ ازین قرب مکانی سے بڑے بڑے عجیب واقعات کے تسلسل پیدا ہوتے ہین ازانجملہ چند کا بیان کیاجاتاہے **ابرکرامبی** صاحب کہتے ہین کہ ایک عورت خاص **لندن** مین بیمار ہوگئی - اوسکو لوگ شہر سے ایک دیہاتی فرودگاہ مین لیگئے وہان اوسکے بچنے کی امید نہ رہی - ناچار لوگون نے خیال کیا کہ یہہ تو مرجاوے گی لاؤ ایک دفعہ اوراسکی دختر شیر خوارہ کو اس سے ملادین چنانچہ ایسا ہی کیا - لیکن بعد اس ملاقات کے اوس لڑکی کو وہان سے لیگئے - چند روز بعد وہ عورت مرگئی - لڑکی ماشاءاللہ جوان ہوئی - پر اوسے یاد نتہا کہ میری مان کون تہی اور کہان مری تہی - اتفاقاً ایکدن اوسی دیہاتی مقام مین جہان اوسکی مان جان بحق تسلیم ہوئی تہی جاتری اوترتے ہی نہایت بےچین ہوئی - ہمراہیون نے پوچھا خیر تو ہے بولی مجھے کچہہ اور تو خبر نہین لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک عورت مجھے چھاتی سے لگائے رو رہی ہے -

وہی صاحب یہہ بہی فرماتے ہین کہ **وان سویٹن** صاحب ایک مقام سے گذرے - وہان ایک کتے کی نعش پڑی سڑ رہی تہی اوسکی تعفن سے

اونکو قے آگئی - غیر وہان سے چلے گئے - ایک مدت کے بعد پھر اودھر
سے گذرے - خیال آیا کہ اسی جگہہ کتا پڑا ہوا سڑتا تہا - اس خیال کا آنا
اور استفراغ کا ہونا غرض قرب مکانی کی بڑی تاثیر ہے - جنکو تجربہ ہوا
ہے وہ خوب جانتے ہین کہ اسی کے سبب سے معشوق مرحوم کے زیور
یا اوسکی کسی اور شے کے ناگہان دیکھنے سے انسان کا کیا حال ہوجاتا ہے
ڈاکٹر بروان صاحب کہتے ہین کہ جو چیز ناگہان دکھائی دیتی ہے - اوسمین
معشوق کا خالص خیال ہوتا ہے - اور اسواسطے انسان اوس سے بہ نسبت
روزمرہ کی دکھائی دینے والی چیزون کے زیادہ موثر ہوتا ہے - کیونکہ انمین
معشوق مرحوم کا خالص خیال نہین ہوتا اور بہت سے خیالات ملے جلے ہوتے
ہین - اور چونکہ اس قرب مکانی کی تاثیر سے بعض اوقات خوشی بہ غم اور غم
بہ خوشی مبدل ہوسکتا ہے لہذا بعض حکما اسکو مثل علاج روحانی کے
مرض جسمانی مین استعمال کرتے ہین چنانچہ ڈاکٹر **رش** صاحب **فلاڈلفیہ**
کے رہنے والے کہتے ہین کہ مین ملک **میری لینڈ** مین ایک مدرسہ
دیہاتی مین پڑہا کرتا تھا - مدرسہ کے قرب وجوار مین ایک زمیندار کا کھیت
تہا - اوسمین ایک بڑا سا سوکہا درخت تہا - اوسکی چوٹی پر ایک عقاب کا

لمونسلا تھا اوسمین وہ انڈے سیتی تھی مین اکثر اوقات تعطیل کے دن اوس عقاب کے
آشیانہ کو دیکھنے جایا کرتا۔ اسی آرک جارک مین اوس زمیندار کی بیٹی سے
میری روشناسی اور واقفیت ہو گئی پھر جب مین جاتا تو اوس سے بڑی
سرگرمی کے ساتھہ آشیانہ عقاب کی نسبت گفتگو کرتا۔ اس عرصہ مین
وہ شادی کر کے شہر فلاڈلفیہ مین جا بسی وہان آباد ہوے چالیس برس
گذرے ہونگے کہ اوسے بخار آیا۔ اور نہایت ہی ناتوان ہو گئی۔ مجھے بلا بھیجا
مین اوسکے دیکھنے کو گیا جاتے ہی بجاے سلام کے مینے کہا آشیانہ
عقاب یہہ سنتے ہی لڑکپن کی باتون کے خیال نے اوسکے دل مین ایسا
جوش مارا کہ اوسیوقت اوسکے چہرہ سے بشاشت اور صحت کے آثار نمودار ہوے
اور چند روز مین وہ چاق چوبند ہو گئی۔ غرض قرب مکانی کی تاثیر سے
جو فوائد ہوتے ہین اون سب کا بیان کرنا بڑا طول عمل ہے ابرکرامبی
صاحب کہتے ہین کہ اس سے حافظہ کو بہت بڑی مدد ملتی ہے یعنی جسکی پہچان
کوشش سے نہو وہ اس سے بآسانی ہو جاتی ہے چنانچہ وہ لکھتے ہین
کہ مینے ایکدفعہ لندن کے بازار مین ایک میم کو جاتے دیکھا خیال آیا کہ
یہہ میری واقف ہے۔ اتنا سوچ اوسکے پہچاننے کی بڑی کوشش کی پر

نہ پہچان سکا - ناچار اوسکے پیچھے ہولیا وہ ایک گھر مین گھس گئی - اوس
گھر کو دیکھتے ہی مجھے یاد آگیا کہ یہہ اوسی مریض کی بیوی ہے جسکو مین فلانے
دن اس گھر مین دیکھنے گیا تھا - اسی قاعدہ پر جس کو ہم پہلے نہین پہچانتے
اوسکو پھر پہچان لیتے ہین چنانچہ جب کوئی ہم کو بازار مین ملتا ہے اور مصافحہ
کرکے باتین کرنے لگتا ہے اور ہم اوسکو نہین پہچانتے کہ کون ہے تو ہم خاموش
اوسکی باتین سنتے ہوئے اوسکے ساتھہ ہو لیتے ہین - چلتے چلتے اور
باتین کرتے کرتے وہ کسی شخص یا مقام یا کسی اَور شئے کا نام لے دیتا ہے
جس سے فی الفور یاد آجاتا ہے کہ یہہ شخص فلانا آدمی ہے اور اسی طرح
اگر ہم کسی سے بازار مین ملین اور وہ ہمکو نہ پہچانے تو ہم اوسے کہین کسی
شخص کا کہین کسی مقام کا کہین کسی کام کا پتہ دیتے جاتے ہین حتّٰی کہ کوئی ایسی
بات بتا دیتے ہین جس سے وہ شخص ہمکو شناخت کرلیتا ہے - اور جغرافیہ بھی
اس قرب زمانی سے خوب یاد ہوتا ہے - مثلاً اگر دریاے نیل کے ملاحظہ
سے یا خیال سے مصر کا خیال نہ آوے یا مصر کے خیال سے اوسکے قریب
ممالک ابی سینہ اور نوبہ وغیرہ کا خیال پیدا نہو - تو حدود اربعہ کسی
ملک کی اور گلی کوچے کسی شہر کے ہرگز یاد نہ آوین -

## چہارم قرب زمانی

قرب زمانی سے بہی تسلسل خیالات پر بڑی تاثیر ہوتی ہے جو چیزین اور
واقعات قرب زمانی سے متحد ہوتے ہین وہ ایک دوسرے کا خیال پیدا
کرتے ہین۔ مثلاً لڑکپن کی حالت کا خیال جب دل مین آتا ہے تو اوس
زمانہ کے کھیل اور دوست آنکھون کے نیچے پہر جاتے ہین۔ اسی
قاعدہ پر جسکو تاریخ مین کچھہ مہارت ہے وہ کسی مشہور شخص یا واقعہ کی
یاد سے ناموران ہمعصر و واقعات ہم زمانہ کو یاد کر لیتے ہین۔ جسکو ٹھیک
تاریخ اور سن و سال یاد رکھنے کی عادت نہین وہ بہی اس قرب زمانی سے
روزمرہ کی زندگی کا حساب کرتے ہین یعنی کہتے ہین کہ فلان حادثہ
مین ہم اتنے بڑے تہے یا فلان واقعہ کے وقت ہمارا بیٹا پیدا ہوا تہا
یا اتنا بڑا تہا پس تم حساب کر لو کہ اب ہماری یا ہمارے بیٹے
کی عمر کیا ہے۔ علیٰ ہذا القیاس راقم کا ایک عزیز اپنی عمر کابل کی لڑائی کے
اختتام سے شمار کرتا ہے۔ غرض اس قاعدہ سے تاریخ یاد رکھنے والے
اور نہ یاد رکھنے والے علی العموم فائدہ اوٹھاتے ہین چنانچہ جب کبھی کسی کو ہم سے
کوئی شے عاریتاً لی ہوئی یاد نہین آتی تو ہم اوسکو بتا دیتے ہین کہ میان ہمنے

فلانے وقت وہ تمکو دی تہی - اوسوقت کے پتہ سے وہ شئے اوسے یاد
آجاتی ہے - مگر سمجھنا چاہیئے کہ بعض آدمی کہتے ہین کہ قرب مکانی قرب زمانی
کا جامع ہے - کیونکہ زمانہ کا حوالہ دینے سے مکان کا پتہ لگ جاتا ہے اور
مکان کے پتہ سے قرب مکانی کا عمل ہوتا ہے اور شئے یاد آجاتی ہے
لیکن بعضون کی راے اسکے برعکس ہے - وہ کہتے ہین کہ قرب زمانی مکانی
کا جامع ہے - کیونکہ مکان کے حوالہ سے زمانہ کا پتہ لگتا ہے کہ فلانے وقت
فلانی جگہہ مین یہہ کام یا کلام ہوا تہا - اور اس سبب سے قرب زمانی کا
عمل ہوتا ہے اور شئے یاد آجاتی ہے -

اس بحث مین طرفین کی دلائل قابل تسلیم ہین - ایک کو دوسری پر ترجیح نہین
کیونکہ دنیا مین وقت کے واسطے جگہہ اور جگہہ کے واسطے وقت ضرور لازم و ملزوم
ہے - پس ایک کی راے کو دوسرے کی راے پر ترجیح دینی مناسب نہین
اور اسی واسطے ہر ایک کو براے تسہیل تفہیم ناظرین علحدہ علحدہ لکہنا انسب
اولے معلوم ہوتا ہے ◆

اب اس قرب زمانی کی نسبت ایک آدہ بات
ناظرین کو یاد رکہنی چاہیئے کہ اس سے علم تاریخ کے استعمال مین بڑی مدد

ملتی ہے پیین صاحب کہتے ہین کہ اگر تم تاریخ یاد کرنا چاہو تو کل تاریخ کو
چالیس چالیس یا پچاس پچاس برس کے زمانون مین منقسم کرلو۔ پھر
ہر ایک مشہور شخص و معروف واقعہ پر غور کرو تو قرب زمانی ہر ایک زمانہ کے
اشخاص و واقعات مشہورہ و معروفہ کی گردن مین ایسی زنجیر ڈالدے گا کہ
ایک کا سر ہاتھہ لگنے سے کئی اورون کے سر تمہارے ہاتھہ لگجائین گے۔
پھر راقم کہتا ہے کہ قرب زمانی اور قرب مکانی سے اگر برابر و بالاتفاق مدد
لی جاوے تو تحصیل تاریخ اور بہی زیادہ سہل ہوجاوے گی۔ مثلاً جسطرح
تاریخ کو چالیس چالیس یا پچاس پچاس برس کے زمانون مین منقسم
کیا ہے۔ اوسی طرح ہر ایک زمانہ کی واقعات کو جدا جدا چالیس چالیس
پچاس پچاس یا اس سے بہی زیادہ اوراق مین برابر تقسیم کرلو تو رشتہ
مکانی بہی ہر حصہ کے اشخاص نامور و واقعات مشہور کو باہم باندہ کر حوالہ کردیگا

## پنجم سبب و تاثیر

اس پانچوین قاعدہ کو تو لوگون نے قرب زمانی کے ساتھہ ملا ہی دیا ہے
اور حقیقت مین یہہ آمیزش کچھہ راست بہی ہے۔ کیونکہ سبب تاثیر وقت سے
بہت ہی متحد اور اقرب ہے۔ مثلاً جب سورج نکلیگا تو دہوپ ضرور پہیلیگی

یا جب دہوپ ہوگی تو سورج خواہ مخواہ نکلا ہوا ہوگا - اور جب دو چیزین وقت سے اقرب اور متحد ہون تو قرب زمانی کے سبب سے یاد آویںگی اسی واسطے لوگون نے سبب تاثیر کو قرب زمانی سے ملا دیا - مگر ہمنے اسکو بہی بپاس تسہیل تفہیم ناظرین جدا ہی لکہا علاوہ ازین اسکے جدا لکہنے کی ایک اور وجہ بہی تہی کہ جسطرح قرب زمانی و مکانی کی بحث مین ایک دلیل کو دوسری پر فوق نہین - یعنی معلوم نہین کہ پہلے کس کے عمل سے تسلسل پیدا ہوا - اسی طرح قرب زمانی اور سبب و تاثیر مین بہی شاید ثابت نہین کہ پہلے کس کے عمل سے خیال پیدا ہوتا ہے پس بہر نہج اسکو علحدہ لکہنا خالی از فائدہ نہین -

اور اسی قاعدہ سے بڑے بڑے فائدے اور حق حق باتین دریافت ہوتی ہین - چنانچہ خالق سے مخلوق اور مخلوق سے خالق کا خیال بالضرور آتا ہے

چنانچہ کسی شاعر نے کہا ہے **شعر**

گر نقش نظر ہے کوئی آتا　　نقاش کی یاد ہے دلاتا

اب ان سارے قاعدون کی تشریح کے بعد یہہ ایک بڑا بھاری اور مشکل سوال دل مین پیدا ہوتا ہے کہ مختلف آدمیون کے دل مین ایک ہی وقت

اور ایک ہی آدمی کے دل مین باوقات مختلف قواعد مختلف سے تسلسل خیالات کیون پیدا ہوتا ہے۔ مثلاً مختلف آدمیون کے دل مین ایک ہی وقت یا ایک ہی آدمی کے دل مین باوقات مختلف طوفان کے دیکھنے سے یاتو اوسی طرح کے پہلے طوفان کا خیال آویگا۔ یا اوس سے ایک دن اول کے سکون اور صفائی کا یا کسی دوست کی ایسی کشتی کا جو اوس طوفان مہیب سے طمانچہ کہارہی ہو یا طوفان کی تاخت و تاراج کا جو اوسکے شروع ہوتے ہی وقوع مین آنے لگی ہو۔ اگرچہ یہہ سب مختلف تسلسل خیالات باقاعدہ یعنی قواعد مشہورہ مین سے کسی نہ کسی قاعدہ پر پیدا ہوئے پر کیا سبب ہے کہ مختلف آدمیون کے دل مین ایک ہی وقت یا ایک ہی آدمی کے دل مین باوقات مختلف ایک قاعدہ کو دوسرے پر تسلسل پیدا کرنے مین ترجیح ہوئی۔ اسکے سبب اہل فلسفہ نے نو بتائے ہین پانچ تو وہی قاعدے ہین جو حافظہ کی ترقی کے واسطے مرعی ہین اور چار اَور ہین۔ اُن سب کو علی الترتیب لکھتا ہون۔

**اول** دل کے وہ خیالات۔ جذبات یا جوش اور زور و شور اغلباً ایک دوسرے کو پیدا کرینگے جو خواہ بالاتفاق خواہ بالتواتر دلمین بہت دیر رہے ہونگے

دوم وہ جو دراصل بہت ہی پیارے رنگین دلچسپ ومتعلق ہونگے۔

سوم وہ جو اکثر اوقات متحد یا مجتمع بایکدیگر پائے گئے ہونگے۔

چہارم وہ جنکے وقوع کو بہت تھوڑا زمانہ گذرا ہوگا۔

پنجم وہ جو بالکل ہی خاص ہونگے جیسا کہ معشوق مرحوم کے زیور کی ناگہان دید میں بیان ہوا۔

ششم مزاجی اختلاف جو مستقل ہوتا ہے۔

ہفتم اختلاف حسب موقع جو غیر مستقل ہوتا ہے۔ مثلاً کسی دن یا کسی وقت بد زندہ دل پژمردہ دل اور پژمردہ دل زندہ دل بدمزاج خوشمزاج خوشمزاج بدمزاج ہو جاتے ہین شعر خوش مزاجون کو بدمزاج کرین * چل پیچھے ایسی باتین رلاج کرین *

ہشتم حالتِ جسمی۔

نہم عادت جسکے سبب سے مختلف فن اور پیشے کے آدمی مختلف تسلسل خیالات پیدا کرتے ہین۔ جیسے کہ جب موسم کا ذکر ہو تو کاشتکار زراعت کا خیال کرتا ہے کہ اس سے اوسپر کیا تاثیر ہوگی۔ طبیب لوگون کی تندرستی کا کہ وہ اس سے بگڑے گی یا سنورےگی۔ حکیم اوسکے باعث کا کہ یہہ کیونکر پیدا

ہوا عیاش اپنے عیش کا کہ وہ اس سے گھٹیگا یا بڑھیگا - غرض ہر ایک پیشے
کا آدمی اپنی عادت کے بموجب ایک ہی خیال سے مختلف خیال پیدا کریگا
اور اسی قاعدہ پر دھیان بھی مختلف آدمیون کا مختلف ہوتا ہے مثلاً اگر کسی
ملک مین ایک سوداگر دوسرا زمیندار تیسرا عیاش سفر کرے اور اپنے وطن
مین واپس آکر ہر ایک فرداً فرداً ملک سیر کردہ کا ذکر کرے - تو پہلا اوسکی
پیداوار اور تجارت کی سہولتون اور سڑکون کی روانی وغیرہ کا بیان
کریگا - دوسرا کہیگا کہ وہان زراعت کرنے کا طریقہ اچھا ہے یا برا - تیسرا
بتائیگا کہ وہان عیش کے سامان بہت ہین یا کم - جو دیکھا ہوگا ہر ایک نے
بالاشتراک دیکھا ہوگا مگر جب عادت متعلقہ سابق ہر ایک کا دھیان مختلف
چیزون کی طرف رجوع ہوا -

ماسوا اسے اِن قاعدون کے ایک اَور قاعدہ سے بھی تسلسل پیدا ہوتا ہے
اوسکو تسلسل مصنوعی یا معاون کہتے ہین - کیونکہ اوسمین رشتۂ حقیقی سے
تسلسل پیدا نہین ہوتا اپنے بنائے ہوے رشتہ سے ہوتا ہے مثالین اوسکی
بہت ہین - ہم دو چار ضروری اور مشہور قلمبند کرتے ہین - بعض غربا کے یہان
مین بھی سالگرہ کی رسم جاری ہے - مگر غریبی کے باعث وہ اوسکی یادگاری

سکے واسطے امرا کی مانند جشن نہین کر سکتے - تاہم سال بسال ایک تسمہ
ڈورے مین عمر یاد رکھنے کے واسطے گرہ لگاتے جاتے ہین - یا کسی ہیکل
یا ہنسلی مین ایک ایک تعویذ یا چھلا فی سال بڑہاتے جاتے ہین - جس سے
ایک رشتہ غیر حقیقی پیدا ہوتا ہے اور اونکے حافظہ کا مددگار بن جاتا ہے
مگر شاید یہہ مثال بعض کے نزدیک اصل مصنوعی تسلسل کی نہ ٹھیرے - کیونکہ قواعد
مذکورہ اسبق مین سے دو ایک کے تحت مین وہ اسے لے آوین گے -
پس ہم اس سے بھی زیادہ تر مصنوعی تسلسل کی مثال سنتے ہین - جب کوئی
نام یاد نہین رہتا تو اکثر اوقات آدمی - علی الخصوص لڑکے مصنوعی وسائل
سے اوسے یاد کرتے ہین چنانچہ راقم کو اچھی طرح یاد ہے کہ عہد طفلی مین قرآن مجید کے
اکثر الفاظ کے ساتھہ اپنی طرف سے رشتہ لگا کر یاد کرتا تہا جیسے لفظ خالدون
کو خالہ کے لفظ کے اشارہ سے اور اولیک کو اولی کے رشتہ سے اور
اس مصنوعی رشتہ کی بہی ایسی تاثیر ہے کہ جو نام یا مقام اسکے ساتھہ ملایا جاوے
وہ کبہی یاد سے دور نہین ہوتا - چنانچہ اسی قاعدہ پر ایک اہل جرمنی
فینگل نامی بہت سے آراستہ لوگون کو قوت حافظہ کی ترقی پر لکچر دیا کرتے
تھے - اون لکچر مین سے ایک مثال کچھہ تبدیل کے ساتھہ درج کیجاتی ہے

فرض کرو کہ شاہجہان کی وفات ۱۶۶۶ء مین ہوئی - ہم چاہتے ہین کہ اس
واقعہ کو یاد رکھین تو چاہیے کہ الف بے تے کا سولھوان حرف ایک دفعہ
اور چھٹا حرف دو دفعہ لکھین کیونکہ عدد چھیاسٹھ ۶۶ مین دو دفعہ چھہ کا ہندسہ
آیا ہے پھر ان تینون لفظون کو ملا دین تو لفظ طحح بن جاویگا - اسکے یاد
رکھنے سے شاہجہان کی وفات آسانی سے یاد رہیگی - مگر فارسیون نے
یاد رکھنے کا قاعدہ مصنوعی اس سے بہتر ایجاد کیا ہے چنانچہ وہ مصرعہ
ہمایون بادشاہ از بام افتاد سے بحساب ابجد ۹۶۲ سنہ ہجری نکالتے ہین -

## باب سوم

اعراض جسمانی سے جو تاثیرات قوت حافظہ پر عائد ہوتی ہین اونکا بیان اس
باب مین بتوضیح تمام کیا جاویگا - لیکن چونکہ وہ اسقدر عجیب و غریب ہین کہ
اونکا لگاؤ حافظہ کے ساتھہ بالکل سمجھہ مین نہین آتا لہذا یہان صرف یہی بتایا
جاتا ہے کہ وہ کس کس عارضہ سے پیدا ہوتے ہین اور اونکے ظہور سے حافظہ
مین کس کس طرح فتور پڑتا ہے - واضح رہے کہ حافظہ اتنی چیزون سے بگڑ جاتا ہے
۱ سر مین چوٹ لگجانے سے ۲ مغز مین مرض پیدا ہوجانے سے
۳ بخار اور کمال ضعف اور بیماریون کے آجانے سے ۴ بہت شراب

بینی ۵ بد پرہیزی کرنے ۶ ہم و ریش مفرط اور ملے ہے بلغمے یا زیادہ عدم توجہی کی عادت بڑھانے سے کیونکہ یہہ سب خرابیان خواہ باتحاد یکدیگر خواہ بلا اشتراک غیرے پانچ حالتین نکالتی ہین ۔

اول مین دہیان کو نقصان پہونچتا ہے اور مریض اوس چیز پر جو بہت سی توجہ چاہے دہیان نہین لگا سکتا نہ تقریر مدلل کے پیچ وتاب کے پیچھے چل سکتا ہے ۔ البتہ واقعات عامہ اور روز مرّہ کی بنسبت گفتگو ممکن الفہم کرتا ہے اور اوسکا تذکرہ بہی درست رہتا ہے جب کوئی اوسکے دہیان کو برانگیختہ کرکے کسی شے پر لگاوے تو تقریر لایعقل بہی نہین کرتا ۔ مگر سوچ سمجھکر معقول کلام کرنا اوسے بارگران اور دردفزاوان معلوم ہوتا ہے ۔ پیدا کرنیوالی اس حالت کی ۱ ضعف اور بیماری ۲ بدپرہیزی ۳ ضعیفی ۴ اول درجات بخار وغیرہ ہین ۔

دوم حالت وہ جس مین اگرچہ مریض عقل کی سی باتین کرتا ہے جو کہو سمجھ لیتا ہے ۔ دوستون کو پہچان لیتا ہے ۔ اونکے دیکھنے سے خوش ہوتا ہے لیکن تاہم تہوڑی ہی دیر مین اونہین بہول جاتا ہے کیونکہ اوتنا دہیان نہین رکہتا جتنا حافظے کے واسطے ضرور ہے یہہ حالت خرابی کی

متذکرہ بالا سکے اعلے درجات ہے وقوع مین آتی ہے اور مغز کی بیماری اور سر کی چوٹ سے بھی چنانچہ ڈاکٹر ابرکرامبی صاحب ذکر کرتے ہین کہ ایک بیم صاحبہ گھوڑے پر سے گر پڑین۔ سر کو بڑا صدمہ پہونچا۔ آٹھ دن تک بیہوش پڑی رہین۔ بعد آٹھ دن کے جب ذرا افاقہ ہوا تو اپنے بیگانون کو پہچاننے لگین مگر جب بالکل صحت پاگئین تو وہ نہین ہرگز یاد نہ آیا کہ کون کون میری عیادت کو آیا تھا۔ حالانکہ افاقہ کی حالت مین وہ عیادت پر سون کے دیکھنے سے بہت خوش ہوئی تھین۔

سوم وہ حالت ہے جسمین مریض کے دل مین محسوسات کا نقش معائینہ اور مشاہدہ سے بالکل نہین بنتا۔ اگر بنے بھی تو ایسا صاف نہین ہوتا کہ اوس شے ملاحظہ کردہ کا صاف خیال دل مین پیدا ہو جاوے۔ اسی سبب سے جو خیال اوسکے دل مین آتا ہے اوسکو سچا سمجھنے لگتا ہے۔ اسی حالت کا نام ہذیان و انتشار خاطر یعنی بے ترتیبی خیالات یا بڑ مارنا ہے اور اسکے بھی کئی درجے ہین اول مین مریض کے دھیان کو بڑا ہے عرصہ قلیل ایکسا رکھتے ہین اور محسوسات کی نسبتہا ے حقیقی کی جانب لگا سکتی ہین۔ لیکن جب اوسکو چھوئین چھیڑین نہین تنہا چھوڑ دین تو وہ پھر اوسی حالت انتشار مین

ہو کرجاتا ہے۔ دوم مین مریض کا دل نقوش باطلہ سے گھرا رہتا ہے علاوہ
دھیان کو جگانے سے کسی طرح انہین صحیح نہین کرسکتا۔ سوم مین مریض اپنے
اوہام باطلہ اندرونی کو محسوسات بیرونی کے ساتھہ عجب طرح سے خلط ملط کرتا
ہے۔ مگر ہنوز اپنے خیالات بیان کرنے کے لائق ہوتا ہے۔ یعنی ایسی گفتگو
کرسکتا ہے جو سامعین کی فہم مین آجاوے۔ پر اوسکی اس حالت مین گفتگو چار
طرح کے سلسلون سے پیدا ہوتی ہے۔ اول کسی واقعہ بالمشافہ کے دیکھنے سے
دوسرے جسم کی دردمندی کے معلوم کرنے سے تیسرے لوگون کی باتین
سننے سے۔ چوتھے کسی پرانی بات کے یاد کرنے سے (جو بحالت تندرستی
خواہ یاد بھی نہو) کیونکہ ان چارون مین سے جیسا جسکا اثر ہوتا ہے ویسا ہی
خیال آتا ہے اور چونکہ یہہ حالت اکثر اوقات بخار سے پیدا ہوتی ہے۔
لہذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایک مبتلاے بخار کا ذکر اسمقام مین درج کیا جاوے
ڈاکٹر ابرکرامبی صاحب فرماتے ہین کہ ایک صاحب
نہایت پیچدار اور مشکل کل کے مکمل کرنے مین بڑی محنت کرتے تھے اس
محنت سے اونکو بخار چڑھ آیا اور چھہ ہفتے تک یہیم چڑھا رہا ابتدا مین علامات
انتشار خاطر خفیف رہی۔ پر سر مین درد شدت سے رہا اوس درد سے

وہ بستر مین پڑے رہتے تھے اور نہ چاہتے تھے کہ کوئی اونہین چہیڑے چھیڑے
یا پکارے۔ لیکن ہنوز ہوش و حواس قائم تہے۔ جو ان سے بات کرتا
جواب معقول پاتا۔ اسکے بعد حالت بیقراری طاری ہوئی۔ بولنے کو دل چاہنے لگا
خیالات درہم برہم ہوے مگر تاہم گھنٹون تک ایسا وقفہ بہی حاصل ہوجاتا
جسمین وہ ہوش کی باتین کرنے لگتے۔ لیکن اگر سلسلہ گفتگو کا دراز کیا جاتا
تو پھر وہی برہمی خیالات مین پیدا ہوتی دل گھبرا جاتا۔ خدا خدا کرکے جب
اونکو صحت نصیب ہوئی تو اونکے معالج ڈاکٹر ابر کرامبی اور ڈاکٹر انڈرووڈ کو
صاحب نے اونکے مرض گذشتہ مین کی حالت پوچہی۔ بیان کیا کہ پہلی حالت
جسمین مجھے ہوش تہا اب خوفناک تاریک عمیق اور نامحدود سی معلوم ہوتی ہے
اور اوس پر سر نو خیال کرنے سے خوف آتا ہے پھر کہا کہ مجھے یاد نہین کہ
میرے جسم مین کہین درد بہی ہوتا تہا یا نہین لیکن دل کو ایسی جانکندنی
اور بیقراری تہی کہ بیان سے باہر ہے اور کسی کا آنا وقت کا گذرنا آیا دن کا
ہونا سونا جاگنا سونگہنا چکہنا کچھہ یاد نہین صرف یہہ معلوم ہوتا تہا کہ مین ایک لمبا خواب
دیکھہ رہا ہون اور یقین پڑتا ہے کہ اوسوقت محسوسات بیرونی کا نقش میرے
دل پر نہ بنتا تہا پھر بیان کیا کہ دل کی کل بڑے زور و شور سے ہلی طرح طرح کے

خیالات عجیب آنے لگے کبھی اون چیزون کے خیال آتے تہے جن سے دلی وابستہ تہا کبھی ایسی چیزون کے جو کبھی خواب مین بھی نہ دیکھی تہین پر تعجب یہ ہو کہ جیسی خواب مین جو چیز نظر آتی ہے تاوقتیکہ آدمی جاگ نہ اوٹھے سچی ہی معلوم ہوتی ہے۔ اسی طرح جو خیال منصوبہ اور نظارہ دل مین آتا سچا ہی معلوم ہوتا۔ فرضاً اگر مین سوچتا کہ فلانا کام کیا ہے (حالانکہ وہ کام کیا نہو) تو یقین پڑتا کہ ضرور کیا ہے۔ علاوہ اسکے اشخاص و مقامات جو ایک دوسرے سے تباین تمام رکھتے بلا دقت دلپر گذرتے اور کبھی شک نہ آتا کہ ایسی نامربوط و مختلف اشیا کا باہم آنا محال ہے۔ پر بعض خیال جو آتے اونکا پتہ از روے تسلسل خیالات کے لگا سکتا ہون مگر اکثر ایسے تہے جنکے آنے کا سبب نہین بتا سکتا لیکن اس حالت مین جو خیالات آتے وہ ایسے ہوتے جیسے خواب مین آتے ہین۔ چنانچہ ایک دن کیا دیکھتا ہون کہ ڈربی شایر کے علاقہ کے ایک گاؤن مین (جہان مین بعہد طفولیت رہا کرتا تہا) ایک میلا لگا ہے اور ڈیوک ولینگٹن وہان موجود ہے اور گرجا گھر کا پھاٹک کھول رہا ہے پھر کیا معلوم ہوتا ہے کہ شکار کو چلے ہین پھر سپاہیون کے گروہ کے ساتھ ہون (جنکی بہبودی کے لیے مین بڑی سعی کیا کرتا تہا) بڑے کاروبار مین معروف ہون

پہر جانے دلّبنہ مین پہنسا ہون پہر ایک بزرگ نے شراب خانہ کے بیوپار مین
لیکن خیرائی یہہ ہے کہ ان سب باتون کو مین اوس عالم بیہوشی مین سچا اور
واقعی جانتا تہا- ڈاکٹر ابر کرامبی صاحب کہتے ہین کہ اس حالت مین ایک
بات اور بہی قابل لحاظ ہوتی ہے کہ انسان انانیت بہول جاتا ہے یعنی
یہہ نہین جانتا کہ مین وہی ہون جو پہلے تہا چنانچہ اسی مریض کا ذکر ہے کہ
اسی حالت مین اسکے کان مین بڑے زور و شور سے درد ہوا پر یہہ سمجہا کہ
یہہ میرا کان نہین یہہ تو ایک سپاہی کے لڑکے کا کان ہے جو دکھتا ہے-
چہارم حالت انتشار خاطر کی وہ ہے جسمین اگرچہ زمانہ حال کے نقوش کیجانب
توجہ کی لیاقت نہو تاہم پرانی چیزین (جو حوالہ نسیان ہوئین) یاد کر لے-
امثال اسکی صفحہ تاریخ پر بیشمار ہین بخصوصاً اس بات کا ذکر تو بارہا سُنا ہے
کہ زبان فراموش کردہ اس حالت مین یاد آجاتی ہے چنانچہ ابرنیتہی
صاحب بیان کرتے ہین کہ ایک شخص فرانس مین پیدا ہوا- بڑہنا لڑکپن
سے انگلینڈ مین رہا کرتا تہا اور اسی باعث سے فرانسیسی زبان بالکل
بہول گیا تہا- اتفاقاً جب اوسکے سر مین چوٹ لگی اور ابرنیتہی صاحب اوسکے
معالج ہوئے تو وہ ہمیشہ زبان فرانسیسی مین کلام کرتا-

ایک اور شخص کا ذکر کرتے ہین کہ اوسکے بہی سر مین صدمہ پہونچا۔ بیہوش ہو گیا۔ اوسی بیہوشی کی حالت مین سینٹ طامس نامی ہسپتال مین اوسے لیگئے۔ جب ذرا افاقہ ہوا تو وہ ایسی زبان مین گویا ہوا کہ کوئی اوسکی بات نسمجھا۔ آخرش معلوم ہوا کہ یہہ ویلش زبان بولتا ہے۔ کہتے ہین کہ ویلش سے نکلے ہوے اوسے تیس برس گذرے تہے اور اس عرصہ مین ویلش زبان بالکل بھول گیا تہا۔ صرف انگریزی جانتا تھا۔ پر جب چوٹ لگی تو پرانی زبان آگئی۔ الا جب بالکل اچھا ہوا تو پھر ویلش زبان بھول گیا اور انگریزی یاد آگئی۔

ڈاکٹر پری چرڈ بیان کرتے ہین کہ ایک میم خیالات منتشرہ کی حالت مین ایسی زبان بولی جسے کوئی نہ سمجھا۔ آخرش وہ بہی ویلش ثابت ہوئی۔ پر اوسکے عزیز و اقربا کچھہ نہ سمجھے کہ ویلش زبان اوسکو کہان سے اور کس طرح سے آئی۔ پر بعد تفحص بسیار کے معلوم ہوا کہ ایک عورت ساحل بریطنی کی رہنے والی (جہان کا محاورہ ویلش زبان سے ملتا جلتا ہے) لڑکپن مین اوسکی دایہ تہی اور اوس سے اوسنے وہ زبان سیکھی تہی۔

ایک اور میم الیمان کی رہنے والی تہی۔ پر ایک انگریز سے بیاہی گئی

تھی اور اسی باعث سے اوسکو انگریزی بولتے ہوے سالہا سال گذر گئے تھے - ایک دفعہ خدا معلوم اوسکو کیا بیماری ہوئی کہ وہ سواے الیمانی کے کسی اَور زبان مین گفتگو نہ کرتی اور اسی جہت سے اوسکے نوکر چاکر (تا وقتیکہ اوسکا خاوند مترجم نہوتا) کچھہ نسمجھتے -

ایک اَور عورت ہائی لینڈز کی رہنے والی مدت سے انگریزی بولا کرتی تھی - اتفاقاً اوسے سکتہ ہو گیا ڈاکٹر میکنٹاش اوسکے معالج ہوے اثناے افاقہ مین وہ اودہر اودہر دیکھنے لگی پر جو بات ڈاکٹر صاحب اوس سے کرتے وہ اوسے نہ سمجھتی اور سادے سے سادے سوال کا جواب بہی نہ دیسکتی تب ڈاکٹر صاحب نے اوسکے ایک عزیز سے کہا کہ تم اوس سے زبان گالک مین تو بات کرو - اوس عزیز کا زبان گالک مین کلام کرنا تہا کہ بیم کا سہولت سے جواب دینا -

اطالیہ کے ایک باشندہ کا ڈاکٹر رش ذکر کرتے ہین کہ اوسے بخار زرد آتا تہا - درجہ اول مین وہ انگریزی بولتا رہا - درجہ دوم مین فرانسیسی درجہ سوم مین یعنی موت کے وقت اطالین - انہین ڈاکٹر صاحب سے فرقہ لوطہر کا ایک پادری ذکر کرتا ہے کہ اہل جرمنی اور سویڈن (جنہے

سیری کلیسا مرکب ہے) بوقت انتقال اکثر اپنی اپنی زبان مادری مین
دعاے خاتمہ بالخیر مانگتے ہین حالانکہ پچاس پچاس اور ساٹھہ ساٹھہ برس
پیشتر سے وہ اپنی اپنی زبان مادری بالکل ہی بہولے ہوئے ہوتے ہین۔
ایک لڑکے کا ذکر کرتے ہین کہ وہ چار برس کا تہا کہ اوسکے کاسہ سر مین ایسی
سخت ضرب آئی کہ گول ہی آری کا عمل کرنا پڑا پر وہ بیہوش تہا جب اچھا ہو
تو کچھہ یاد نکر سکا کہ یہہ حادثہ کیونکر ہوا۔ اور کسطرح میرے سر کو چیرا۔ لیکن
پندرہ برس کی عمر مین اوسے بخار آیا اور خیالات کی بے ترتیبی سے بہکنے لگا
تب ہو بہو ساری کیفیت اوس عمل کی بتا دی اور یہہ بہی کہدیا کہ فلان فلان
شخص اوسوقت وہان موجود تہا اور اس اس طرح کی پوشاک پہنے ہوئے تہا۔
ایک معتبر طبیب کہتا ہے کہ بخار مین ہنوز بے ترتیبی
خیالات وقوع مین نہ آئی تہی کہ مین ہومر شاعر کی کتاب کے ورق کے ورق
از بر پڑہ جاتا مگر حالت صحت مین اوسکا ایک لفظ بہی مجہے یاد نہ آتا۔
ایک اور شخص کہتا ہے کہ ایسی حالت مین ہالینڈ
کے سارے سفر کی کیفیت مجہے مفصل یاد آگئی حالانکہ حالت صحت مین اکثر باتین
اس سفر کی یاد نہ تہین۔

کرکالڈن کے ڈاکٹر جانسن ایک اور شخص کا حال لکھتے ہین کہ جب وہ ہذیان
ضعیف کی حالت مین تہا اور اوسکے سر مین چھنسیان نکلی ہوئی تہین تو او
بڑی صحت کیساتہ کئی گالک راگ گائے حالانکہ حالت صحت مین وہ
بالکل سرود سے مانوس نتہا اور اگرچہ عالم عنفوان مین اوسکو زبان گالک
مین کچھہ مہارت تہی تاہم اوس زبان کو بولے ہوئے برسون ہی گذر گئے
تہے اور اسی واسطے وہ فراموش ہوگئی تہی۔

ایک جاہل خواص کی بات ہے کہ جب وہ بخار مین بہکنے لگی تو لاطینی و
یونانی و عبرانی مین علم الٰہی کی چند کتابون کے کئی مقام پڑہے۔
ایک شخص نے اونکو لکھکر اصلی کتابون سے جو مقابلہ کیا تو صحیح نکلے۔ کہتے
ہین کہ وہ ایک بڑے پادری کی نوکر تہی اونکا دستور تہا کہ اپنے مکان مین
ٹہلا کرتے اور ان زبانون کے مشہور مصنفون کی کتابین باواز بلند
پڑہا کرتے۔

مگر اس حالت کے برعکس ایک اور حالت ہے جسمین انسان پہلی زبان بھولجاتا
ہے۔ پچھلی یاد رکہتا ہے۔ اس اختلاف کا دریافت کرنا عقل بشری سے
باہر ہے اور اگر اسمین کچھہ قیاس دوڑ بہی سکتا ہے تو ہم وہان دوڑ اوینگے

جہان ایک خاص میعاد تکمد کے تذکر بگڑنے کا بیان کرینگے - اسوقت اسی قدر کہنا کافی ہے کہ ایسی حالت بہی اکثر واقع ہوتی ہے - چنانچہ ڈاکٹر گریگری مرحوم اپنے لکچر مین ایک پادری صاحب کا بیان کرتے ہین کہ اونہون نے بہت سی زبانین سیکہی تہین - سب سے پچہلی اونکی زبان عبرانی تہی جب اونکو بخار آیا اور بہکنے لگے تو اسی عبرانی زبان مین کلام کرنا شروع کیا -

اسی طرح ڈاکٹر پریچرڈ ایک میم انگلینڈ کی رہنے والی کا حال لکہتے ہین کہ جب سکتہ کا حملہ اوسپر ہوا تو وہ اپنی سب سے پچہلی زبان فرانسیسی مین گفتگو کرنے لگی - انگریزی بالکل نہ بولی - پورے ایک مہینے تک وہی یہہ حالت رہی -

**پنجم** یعنی سب سے پچہلی حالت وہ ہے جسمین مریض کے دلپر محسوسات کا نقش نہین بنتا اور ایسی بیہوشی سی چہا جاتی ہے جو غفلت کی نیند کی مانند ہوتی ہے اور اسی سبب سے وہ معقولات و منقولات کے ادراک حقیقی سے منقطع و معطل ہوجاتا ہے - پیدا کرنے والی اس حالت کی بخار کی بری سے بری صورت سر کی چوٹ اور غشی ہے - اگرچہ اس بیہوشی کا یہہ خاصہ ہے (جیسا ہمنے اوپر بیان کیا) کہ مریض کے دل پر محسوسات کے نقش نہ بننے دے تاہم

امور واقعی شہادت دیتے ہین کہ اس عالم مین بہی بعض بعض سے کچہہ کچہہ
ہوش کی بو آتی ہے - چنانچہ ڈاکٹر ابر کرامبی کہتے ہین کہ ایک شخص کو سکتہ
ہو گیا ہر چند علاج کیا مفید نہ پڑا - پر سکتہ کی حالت مین بہی اوس شخص کو
اتنا ہوش رہا کہ جب اوسکی کلاہ شبینہ بگڑ جاتی تو اوسکو سنبہال کر سر پر کہہ لیتا
ایک آور شخص کا ذکر ہے کہ اوسے بہی سکتہ ہو گیا - علاج کیا اچھا ہوا - پر
جب سکتہ کے عالم مین بیہوش پڑا تہا تو سب کی حرکات و سکنات دیکہتا
اور سمجہتا تہا - چنانچہ جب ہوش مین آیا تو سب کہہ سُنایا -
ایک میم صاحبہ بہی اسی مرض مین مبتلا ہوگئین جب ہوش مین آئین تو
کہنے لگین کہ مین خواب دیکہہ رہی تہی جب پوچہا کہ کیا تو جو کچہہ دیکہا تہا صاف
صاف بتا دیا -
غرض اس بیہوشی مین بہی قدرے قلیل محسوسات کا اثر دل پر ہوتا ہے
اور دل کے عمل کچہہ کچہہ یاد آجاتے ہین مگر اس باب مین مثالین بہت
دستیاب نہین ہوتین - اِلّا اگر عالم وجد کو بہی اسحالت کے ساتہہ ملاوین
تو مثالون کی کمی نہین رہتی کیا معنی کہ حالت وجد مین بہی جو باتین لوگ
کرتے یا دیکہتے ہین وہ اسی قسم کی ہوتی ہین یعنی خواب کی سی کیونکہ جیسے

خواب مین جو چیز دکہائی دیتی ہے وہ نیند مین سچی معلوم ہوتی ہے اسیطرح
عالم وجد مین بہی جو رویا اور جلوہ نظر آتا ہے وہ یقینی معلوم پڑتا ہے -
پر اگر کوئی پوچھے کہ کیا سبب ہے کہ اکثر اوقات عالم بیہوشی مین کچھہ محسوس
نہین ہوتا نہ کچھہ یاد آتا ہے تو اسکا جواب یہہ ہے کہ جب بیہوشی سکر خواب
کے درجہ سے بڑہ جاتی ہے او سوتے کچھہ یاد نہین آتا -

علی ہذ القیاس غفلت کی نیند مین بہی جو خواب آتا ہے انسان بہول جاتا ہے
پر جو خواب ہلکی نیند مین دیکہتا ہے یاد کر سکتا ہے مگر اس سے یہہ نہ سمجھنا
چاہیے کہ غفلت کی نیند مین خواب نہین آتا کیونکہ خواب نیند سے کسی حالت
مین جدا نہین - اسلیئے کہ (جیسا ہمنے اپنے دوسرے باب مین توضیح تمام بتایا)
دل مستی وہوشیاری غفلت و بیداری مین سوچنے سے معطل نہین رہتا -
علاوہ ازین غفلت کی نیند مین خواب دیکھنے کی اور دلیل ہے کہ بعض انسان
سوتے مین بہکتا اور برّاتا ہے ایسا کہ سننے والا اوسکی باتین سنتا اور
سمجھتا ہے پر جب سوتے کو جگاکر پوچھے کہ تو نے یہہ کیا باتین کی تہین تو
وہ ہرگز یاد نہین کر سکتا باعث اوسکا یہی ہے کہ برّانا اور بہکنا عین غفلت
کی نیند مین ہوا - اسی سے سونے والے کو کچھہ یاد نہ رہا - اور یہی برّانا اور

بہکنا غفلت کی نیند کا خواب ہے۔
علاوہ اِن پانچ حالتون کے ایک حالت اَور ہے اوسکا نام حمق ہے پیدائیش اوسکی کبھی فطری
اور کبھی مغز کے صدمہ بیماری اور بخار سے ہوتی ہے۔ اس حالت مین جو
نقوش مدت سے جمے ہوے اور قائم ہوتے ہین محو ہو جاتے ہین۔ اور
کبھی یہہ حالت مستقل ہوتی ہے کبھی غیر مستقل یعنی کبھی مریض اس سے
صحت پاتا ہے کبھی نہین۔ کبھی بتدریج اچھا ہوتا ہے کبھی ناگہان چنانچہ
**وِلِس** صاحب ایک شخص کا ذکر کرتے ہین کہ جب اوسے بخار سے افاقہ ہوا
تو اوسکی عقل مین اتنا فتور آگیا کہ نہ وہ کسی کو پہچانتا نہ کچھہ سمجھتا نہ یاد کر سکتا
اور یہہ حالت اوسپر دو مہینے تک طاری رہی بعدہ رفتہ رفتہ آرام ہونے لگا
**ایبر کرامبی** صاحب فرماتے ہین کہ ایک شخص کو بخار آتا تھا مین اوسکا
علاج کرنے لگا جب وہ بالکل اچھا ہو گیا تو اوسکی حالت حمق کے قریب پہونچی
**ویفر** صاحب بیان کرتے ہین کہ جب ایک شخص کو سکتہ سے ہائی
ہوئی تو کئی ہفتون تک اوسنے اپنے عزیز و اقربا کو نہ پہچانا بعدہ کچھہ کچھہ پہچاننے
اور عیسیٰ علیہ السلام کی بتائی ہوئی دعا پڑہنے لگا۔ لیکن اوسکی اصلی زبان
جرمن تھی اوسمین اوسے کچھہ نہ آتا لاطینی مین کچھہ کچھہ پڑہ جاتا۔ جب

اوس سے کہتے کہ کچھہ اور پڑہو تو کہتا کہ کبھی یہہ سب مین جانتا تہا پر
اب مجھے نہین آتا غرض وہ بتدریج ترقی کرتا جاتا تہا کہ سکتے نے پھر اوسے
گھیر لیا اور اس بار اوس بیچارے کی اس عرض کے پنجہ سے رہائی نہوئی
ڈاکٹر پریچرڈ باعتبار ڈاکٹر رش ساکن فلاڈلفیہ کے
ذکر کرتے ہین کہ امریکہ مین ایک طالب العلم کو بخار آیا جب اچھا ہوا تو معلوم
کیا کہ جو علم تحصیل کیا تہا سب بہول گیا ہے ناچار از سر نو لاطینی زبان
کی گرامر یعنی صرف و نحو مین محنت کرنے لگا ہنوز حصص اصولی سے بڑھکر
مسودہ پردازی کرنے ہی لگا تہا کہ ایک دن ناگہان (درانحالیکہ وہ اپنے
سبق یاد کرنے مین بڑی سرگرمی سے کوشش کر رہا تہا) سارا بہولا ہوا علم یاد آگیا
ڈاکٹر ابرکرامبی صاحب کہتے ہین کہ ایک لڑکا اونچی
دیوار پر سے گرا سر پتھر پر پڑا صدمہ سخت پہونچا بیہوش ہو گیا اوسی بیہوشی کے
عالم مین اوسے گھر لیگئے جب کچھہ مدت کے بعد غشی سے افاقہ ہوا تو اوسے یاد
نہ آیا کہ یہہ حادثہ کیونکر وقوع مین آیا۔ البتہ یہہ جانتا تہا کہ میرے سر مین چوٹ
لگی ہے پر خبر نہ تہی کہ کسطرح۔ آخرش کچھہ اور عرصہ کے بعد یاد آیا کہ میرا سر
پتھر سے ٹکرایا تھا پر ہنوز علم نہ تہا کہ کس صورت سے۔ پھر کچھہ زمانہ کے بعد یاد آیا

کہ دیوار سے گرا تھا نیچے پتھر پڑا تھا سر اوسپر ٹکرایا تھا لیکن اب بھی یہہ خبر نہی کہ دیوار کس جگہہ تھی پھر مدت کے ساری کیفیت یاد آئی -

ڈاکٹر پری چرڈ صاحب ایک اوشخص کا حال تحریر فرماتے ہین کہ وہ گھوڑے پر سے گر پڑا صدمہ سخت پہونچا غش آگیا جب آرام ہوا تو ہرگز یاد نکر سکا کہ یہہ حادثہ کسطرح ظہور مین آیا اور نہ وہ باتین یاد آئین جو اس حادثہ کے وقوع سے کچھہ مدت پیشتر ہوئی تہین آخرش بہت مدت کے بعد جب وہ اس راہ سے جہان گرا تھا بارہا گذرا تو ساری کیفیت یاد آئی - برعکس اسکے کبھی ایسا ہوتا ہے کہ غشی سے افاقہ پاتے ہی وہی بات فی الفور یاد آجاتی ہے جو مرض سکتہ کے حملہ کے وقت دل سے متصل ہوتی ہے چنانچہ ایک میم صاحبہ تاش کھیل رہی تہین کہ ناگہان سکتے کی حالت بروز جمعرات اونپر طاری ہوئی جمعہ اور ہفتہ تک اوسی حالت مین بیہوش پڑی رہین اتوار کو ہوش مین آئین - ہوش مین آتے ہی پوچھا کہ کس پتے نے اَور پتون کو اوٹھایا ہے -

ایسی حالتون مین ایک اَور بات نہایت عجیب واقع ہوتی ہے کہ مریض حالات جدیدہ کو بخوبی سمجھتا اور جانتا ہے پر حالات قدیمہ کو بھول جاتا ہے

چنانچہ ایک حکیم حاذق ذکر کرتا ہے کہ ایک ڈاکٹر صاحب دیہات مین سوار
ہوے جاتے تہے کہ گہوڑے پر سے گر پڑے گرتے ہی بیہوش ہوگئے
اس بیہوشی کے عالم مین ایک مکان متصل مین لیگئے جب اس غشی سے
کچھہ افاقہ ہوا تو اونہون نے تمام حادثہ کا حال صاف صاف بیان کیا
اور درخواست کی کہ میری فصد فی الفور کہولو چنانچہ ایسا ہی کیا بعد دو گہنٹے
کے پھر اونکی ہدایت کے بموجب فصد لی تب جو حکیم اوسوقت اونکا نگران حال
تہا اوس سے اونہون نے اپنا اور اپنی نبض کا حال بے کم و کاست کہا
بوقت شام اس صدمہ رسیدہ کو اس قدر فائدہ ہوا کہ معالج نے اونکو
اونکے گھر پہونچا دینا مناسب جانا چنانچہ گاڑی پر سوار کرکے لیچلا ہنوز رستہ
نے احتیاطاً پوری نصیحت نہ کی تہی کہ گھر چلکر تم چنداں مضطرب نہونا تا
تمہاری بیوی اور بچے نہ گھبرا دین - بیوی اور بچون کا نام سنتے ہی
نے کہا کہ بیوی کیسی اور بچے کیسے - یہہ نسیان دیکہہ طبیب حیران ہوا
جون تون اونکو گہر لیگیا - دوسرے دن تک وہی فراموشی رہی پھر جب
فصد اور دیگر تدابیر استعمال ہوئین تو سابق کے حالات تا گذشت رسیدگی صدمہ یاد آئے
برخلاف اسکے صدمہ سے پہلے جو نقش بنجاتا ہے بعض حالتون

قائم رہتا ہے اور سب پچھلے خیالات محو ہو جاتے ہین چنانچہ ڈاکٹر کونالی صاحب ایک موثر مثال سناتے ہین کہ ایک جوان پادری صاحب شادی کی طیاری مین تہے کہ اونکے سر مین چوٹ لگی عقل مین فتور آگیا اسی حالت مین تا بعمر ہشتاد سال زندہ رہے پر مرتے دم تک اپنے اونوالے بیاہ کے سوا کوئی اور بات اونہین یاد نہ آئی ہمیشہ اسی بیاہ کا خیال رہتا اور اوس خوشی کے دن کے انتظار مین بڑی بیقراری سے تہے۔

ایک اور عجیب بات حملات سکتہ سے علی الخصوص ظہور مین آتی ہے کہ صدمہ رسیدہ خاص خاص مطالب بہول جاتا ہے اور کبہی کبہی ایسا بہی ہوتا ہے کہ چیزون کے نام تو دل سے اُتر جاتے ہین پر اونکے خیال صاف صاف جمے رہتے ہین۔ چنانچہ ڈاکٹر گریگری مرحوم ایک میم کا ذکر کرتے ہین کہ جب اوسکو سکتہ سے شفا حاصل ہوئی تو چیزون کے خیال اوسکے دل مین صحت کے ساتہہ قائم رہے پر نام فراموش ہو گئے۔ چنانچہ معاملات خانگی مین جب وہ کسی کو کچہہ سمجہانا چاہتی تو چیزون کو ہاتہہ سے چہو کر بتاتی نام نہ لے سکتی ایک اور شخص کا ذکر ڈاکٹر ابرکرامبی صاحب کرتے ہین کہ جب اوسے سکتہ سے نجات ہوئی تو اپنے دوستون کو پہچاننے لگا

پر اونکے نام بہول گیا - ایک دن کا تذکرہ ہے کہ وہ راستہ مین چلا جاتا تہا
ایک رفیق نظر پڑا جا ہا کہ اوسکی معرفت اپنے فلانے دوست کو فلانا پیغام
کہلا بہیجون ہر چند اوس دوست کے نام بتانے کی کوشش کی پر نہ بتا سکا
ناچار رفیق کا ہاتہہ پکڑ کر کوچہ بکوچہ چل نکلا جاتے جاتے اوسی دوست کے
مکان پر جا پہونچا - تب نام کے تختہ کیطرف اشارہ کرکے کہا کہ اس شخص سے
تم اتنا کچھہ کہدینا - مین خود اونکے پاس جانا مناسب نہین دیکہتا -
یہی حالت تہوڑی سی تبدیل کے ساتہہ ایک اور مثال
مین دیکہی گئی چنانچہ کہتے ہین کہ ایک شخص سکتہ سے شفا پانے کے بعد چیزون
کے نام نسمجہتا جب وہی نام لکھکر دکہا دیتے تو سمجہہ جاتا عقل اس شخص کی ایسی
صحیح و سالم تہی کہ معاملات کاشتکاری کو بخوبی سرانجام دیتا - اور اسنے
کارروائی کے واسطے ایک ایسی حکمت نکالی تہی کہ مزدوری اور روزمرہ کے
استعمال کی چیزون کے نام ایک ایک فہرست مین درج کرکے اپنے کمرے
مین رکہہ چہوڑی تہی - جب کوئی نوکر کچھہ کہنے آتا تو یہہ وہی فہرست پیش
کر دیتا - نوکر جس چیز کو چاہتا اوسپر اونگلی دہر دیتا - یہہ اس اشارہ سے ملازم
کا مطلب سمجہہ جاتا -

اس حالت مین ایک اور بہی ذرا سا تغیر ہوتا ہے کہ مریض ایک نام دوسرے نام کی جگہہ بولتا ہے پر جو نام وہ جسکا مقرر کرتا ہے ہمیشہ اوسکو اوہی مقررکردہ معنی مین استعمال کرتا ہے چنانچہ شخص مذکورہ بالا ہی کا ذکر ہے کہ وہ بلاٹ کی ڈبیہ کو پیپہ کہتا پر جب تسلسل سے وہ اس خیال کی طرف رجوع کرگیا صحیح تہا کیونکہ بعالم شباب وہ ورجینیہ مین تنباکو کی سوداگری کرتا تھا بس بلاس سے تنباکو کیجانب انتقال کرنا اور تنباکو سے پیپہ کی جانب (جسمین تنباکو کی ٹکیان بہرا کرتے ہین) چندان خلافِ طبع نہین معلوم ہوتا

ایک اور شخص ایسی ہی حالت مین جب چاہتا کہ آگ پر کوئلہ رکہین تو کہتا کہ کاغذ رکہو اور جب کاغذ چاہتا تو کوئلہ طلب کرتا پر ان لفظون کو وہ مدام ان ہی معنون مین استعمال کرتا۔ اور اوسکے نوکر بہی (جب وہ بات کرچکتا تو) سمجہہ جاتے کہ اوسنے کیا مانگا ہے۔

ڈاکٹر ابرکرامبی ایک اسّی برس کے بڈہے کا ذکر کرتے ہین کہ اوسکے سر مین سخت چوٹ لگی۔ مین اوسکا معالج ہوا۔ وہ اپنی اصلی انگریزی زبان بالکل بہول گیا تہا اور ایک ایسی بولی بولتا تہا جو فرانسیسی۔ اطالین اندلسی۔ الیمانی اور ترکی سے مرکب تہے اور کبہی کبہی ایسے الفاظ

بہی استعمال کرتا جنکے کسی زبان مین کچھ معنی نہ بنتے - کہتے ہین کہ ممالک
متذکرہ بالا مین عہدہ ایلچی گری پانے سے یہہ سب بانین اوسکو آتی تہین
پر اب تیس برس سے زیادہ کا عرصہ گذر چکا تہا کہ وہ مستعفی ہوکر اسکاٹلنڈ
مین خانہ نشین تہا مگر درانحالیکہ اوسکی زبان ایسی درہم برہم ہوگئی تہی
وہ چیزون کے خیال صاف صاف دل مین رکہتا تہا چنانچہ جب کوئی چیز
بازار سے خریدنی چاہتا تو دکان پر جاتا چیز مطلوبہ کو ڈہونڈہتا جب
مل جاتی تو سودا کرکے لے آتا - علاوہ اسکے جب گاڑی مین سوار ہوکر
چلتا تو کوچوان کو اشارون سے منزل مقصود کی راہ بتاتا پر خاصکر اس
حالت مین وہ زبان اندلسی زیادہ استعمال کرتا چنانچہ جب پرتگال کا
ایک باشندہ اوسکی ملاقات کو آیا تو اوس سے اوسنے اندلسی یعنی ہسپانی
زبان مین کلام کیا پر اثنائے گفتگو مین اور زبانون کے دو چار الفاظ بہی
خلط ملط کردیئے - انگریزی بہت کم بولتا - اگر بولتا تو لفظ مفرد اور بے ربط
جنکے معنی کچھہ فہم مین نہ آتے - لیکن جب اوسنے ایک دفعہ چھپرکھٹ کے
پردون کو آگ لگا دینے سے سر کو جلا لیا ایسا کہ آبلے پڑگئے تب وہ اور
زبانون کی نسبت انگریزی زیادہ بولنے لگا پر فقرے چہوٹے چہوٹے

استعمال کرتا اور یہہ بہی کبہی صحیح ہوتے کبہی غلط - چنانچہ ایک دن کا ذکر ہے کہ اوسنے ایک چہوٹا سا مکان خوب آراستہ دیکہا کہنے لگا کہ یہہ بہت ستہرا اور پیر استہ ہے پر چہوٹا لڑکا ہے اور ایک اور تعجب کی بات ہے کہ جب کسی شخص کو یہہ بہت مدت کے بعد دیکہتا یا کوئی انوکہی سنے حیرت انگیز اور تکلیف خیز نظر آتی تو یہہ انگریزی ہی بولتا -

اسی حالت مین ایک اور تبدل پیدا ہوتا ہے کہ تذکر ایک خاص میعاد تک انسان بہول جاتا ہے چنانچہ ڈاکٹر بیٹی ایک پادری صاحب کا ذکر کرتے ہین کہ جب وہ سکتہ سے اچہے ہوئے تو مرض سے ٹہیک چار برس پیشتر تک کا تذکر جو ا رنسیان ہو گیا لیکن جو چار برس سے پہلے کی باتین تہین بخوبی یاد رہین - مگر آخر ش بتدریج کچہہ تو آپ ہی آپ اور کچہہ ان چار سال کے واقعات عظیمہ کی تحصیل مین سعی کرنے سے بحال ہوا -

ایک اور جوان ہیم کا ذکر کرتے ہین کہ جب اسکاٹلنڈ مین ایک گرجا گہر کے گرنے سے بہت سی جانین تلف ہوئین پر یہہ بچ رہی تو نہ صرف اس حادثہ کے حالات اسکے دل سے فراموش ہو گئے بلکہ حادثہ سے چند مدت پیشتر کے واقعات بہی -

ڈاکٹر ابر کرامبی ایک اَور سیم کا حال زیب قلم فرماتے ہین کہ وہ مدت تک بیمار رہی - اس بیماری مین اوسے قریبًا دس بارہ سال کے واقعات فراموش ہوگئے اس سے پہلے زمانہ کے یاد رہے -

اگر کوئی اس شکل قیاس کا قاعدہ پوچھے تو ہم ڈاکٹر ابر کرامبی صاحب کے قیاس کی تائیدًا پیروی کرکے جواب دیتے ہین کہ قاعدہ ایسے نقصان تذکر کا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جب حافظہ مین فتور پڑتا ہے تو وسعت اس نقصان کی کسی ایسے زمانہ تک پہونچکر محدود ہوجاتی ہے جسمین کسی بڑے واقعہ کے ہونے سے یا کسی اَور شے سے دلپر نقش عمیق بنا ہو چنانچہ ڈاکٹر ابر کرامبی صاحب فرماتے ہین کہ اسی سیم مذکورۃ الآخری کے تذکر مین جو نقصان آیا تو اوس زمانہ سے شروع ہوا جسمین وہ شہر ایڈنبرا کے درمیان رہتی تہی اور اوس عہد تک پھیلا جسمین وہ وہان سے منتقل ہوکر ایک اَور شہر مین جا بسی تہی - پر واضح رہے کہ شہر ایڈنبرا مین اسکی زندگی قریبًا ایک ہی حال مین گذری تہی یعنی وہان کوئی ایسا حادثہ برپا ہوکے نہ آیا تہا جس سے اسکے دلپر گہرا نقش بنتا - برعکس اسکے دوسرے شہر مین وہ کئی بچون کی ماہوئی تہی اور اسکے سوا اَور کئی ایسے امور وہان آ سنے

واقع ہوتے دیکھے تھے جن سے اسکے دل پر گہرے نقش بنے تھے لیکن اگر کوئی سوال کرے کہ کیا انسان اسی قاعدہ پر بعض مطالب بھول جاتا ہے اور بعض یاد رکھتا ہے تو ہم کہتے ہین کہ اگرچہ قیاس ایسا ہی چاہتا ہے مگر تصدیق اسکی تواریخ کی شہادت سے نہین ہوتی کیونکہ ایسی جگہہ بچشم خود معاینہ کیا نہ لکھا دیکھا کہ جس زبان سے نقش کم بنا ہو مرض مین وہی بھول جاوے دوسری نہ بھولے - چنانچہ ڈاکٹر بیٹی ایک شخص کا ذکر کرتے ہین کہ اوسنے علاوہ اپنی زبان مادری کے زبان یونانی بھی بڑی سرگرمی سے سیکھی اور کتنی ہی باتین اوس زبان کی نسبت ایسی بھی کہین جن سے دلپر نقش کافی بننے مین ذرا بھی شبہہ نہین ہو سکتا - مگر جب اوسکے سر مین چوٹ لگی تو وہی زبان بھول گئی -

یہانتک تو ہم یہہ بیان کر آئے کہ بعض حالتون مین بعض بیماریون اور صدمون سے دل کے افعال اور قوتون پر ایسا اثر ہوتا ہے پر اس سے آگے اب ہم یہہ بتاتے ہین کہ خواہ مغز پر کلی صدمہ پہنچے خواہ جزوی یعنی خواہ مغز بالکل برباد ہو جاوے خواہ تہوڑا - تاہم بسا اوقات تو اسکے عقلی اور اعمال روحانی مین ذرا بھی فتور اور فرق نہین پڑتا - چنانچہ

ڈاکٹر ابرکرابھی ایک میم کا ذکر کرتے ہین کہ اوسکا مغز کسی بیماری سے
کمال متالم ہوکر ضائع ہوا مگر اوسکے قواے عقلی اور حواس ہین بجز ضعف
بینائی کے ذرا بھی نقصان نہ آیا - چنانچہ مرنے سے چند منٹ پیشتر وہ
اپنے ایک عزیز کے گہر ضیافت مین بڑی خوشی اور زندہ دلی سے شریک تہی
ڈاکٹر فیریر صاحب ایک آدمی کا حال لکہتے ہین کہ جب وہ مغز کی بیماری
سے مرگیا اور اوسکا مغز تراش کر دیکہا تو معلوم ہوا کہ نصف کاسہ سر جانب
راست کا یعنی دہنی طرف کا آدہا مغز بہ کر ضائع ہوگیا ہے پر مرتے دم تک
اوسکے حواس صحیح وسالم تہے -
ڈاکٹر ڈیمربراک کہتے ہین کہ ایسی ہی حالت مین مینے ایک شخص کے سر
مین صرف پاؤ بھر بھیجا دیکہا اور ڈاکٹر ہیبرڈین فرماتے ہین کہ مینے پاؤ بھر
پانی - پران دونون صاحبون کے دیکہے ہوے مریض تادم واپسین صحیح العقل تہے
ڈاکٹر اوہلارن کا بیان ہے کہ ایک شخص کے
سر کو ایسا صدمہ پہونچا کہ دہنی طرف کی سر کی ہڈی کچھ سرک گئی - اس سے
مادہ مین جریان پیدا ہوا - جب زخم کو کہولتے باندہتے تو مغز کا گودا ریم کے
ساتھہ ملکر بہ جاتا - سترہ دن تک یہی صورت رہی اور ایسا معلوم ہوتا ہے

کہ اس عرصہ مین نصف سے قریب بھیجا پیپ کے ساتھ مگر باہر نکل گیا لیکن تو بھی
اوسکے قواے عقلی پچھلی سانس تک صحیح اور درست ہے اور زائل ہلمن۔
غرض اسی طرح کی بہت سی مثالین ہین پر ہم خوف تطویل سے اونکو قلم انداز
کرکے **مارشل صاحب** کی بیان کی ہوئی دلچسپ مثال اور درج کرتے ہین۔
صاحب موصوف فرماتے ہین کہ ایک شخص کے سر مین مرنے کے بعد
آدہ سیر پانی پایا گیا اور حالانکہ مدت سے یہہ شخص حمق کی حالت مین گرفتار
تہا پر موت سے تہوڑی دیر پہلے اسکے قواے عقلی بحال ہوگئے اور اسنے
عقلمندون کی مانند باتین کہین۔ قصہ مختصر یہہ کہ اسی قسم کے واقعات بیشمار
ہین جنپر اگر خوب غوض کیا جاوے تو صاف ثابت ہوجاوے کہ اون لوگون
کی تعلیم اور راے محض بے بنیاد اور جہوٹی ہے جو کہتے ہین کہ روح مادہ ہی
یا ترکیب اور نظام مادی کا نتیجہ ہے۔ کیونکہ مانا ہمنے کہ روح مغز اور نظام
اعصابی کے وسیلے سے محسوسات بیرونی پر آگاہی پاتی ہے اور مغز کی
چند بیماریون سے اوسکی قوت زائل ور معطل ہوجاتی ہے تاہم کیا ان
پچہلے واقعات سے ثابت نہین ہوتا کہ خواہ مغز کو کلی یا جزوی صدمہ پہونچے
مگر روح کو بالکل ضرر نہین پہونچتا بلکہ وہ عین خلوے جسم کے وقت خواہ پہلے

ستالم ہی رہی بحال ہوجاتی ہے جو بات مدت سے بہولی ہوتی ہے او وقت
یاد کرلیتی ہے اگر یہہ کام مادہ کا ہوتا تو وہ آخری وقت بگڑی سے بگڑی
حالت مین یہہ کام کسطرح بجالاتا - فتامل وتدبیر -

## باب چہارم

اس اخیر یعنی چوتھے باب مین قوت حافظہ کی ترقی اور آراستگی کے قواعد کا
بیان ہوگا چاہئے کہ ناظرین قواعد مفصلہ ذیل کو ترتیب وار از آغاز تا انجام
بغور تمام ملاحظہ کرین -

## قاعدہ اول

قواے روحانی وجسمانی معقول مشق اور مناسب ورزش سے ترقی پکڑتے
ہین اور محض معطل اور بیکار رہنے یا از حد ریاضت اور محنت کرنے سے بگڑتے
ہین مثلاً اگر کسی طفل صحیح العین و البصارت کو پیدایش کے دن سے پندرہ
بیس برس تک جو نرے بھونرے کی تاریکی مین رکہین پھر یکایک روشنی
مین لے آوین تو اوسے کچھہ دکہائی نہ دیگا - یا اگر کوئی شخص بعض ہنود فقیرون
کی مانند اپنے ہاتہہ کو کچھہ مدت تک ہلاوے جلاوے نہین یون ہی سیدہا
کھڑا رہنے دے تو وہ سوکہکر بیکار ہوجاویگا اس سے ثابت ہوا کہ خداوند کریم

سنے خواہ کیسی ہی صحیح قوتین اور سالم اعضا ہمکو عطا کیے ہون لیکن اگر ہم
اونکو کام مین نہ لاوین یون ہی چھوڑ دین تو وہ نکمے ہو جاوینگے اور شاید
ایسے بگڑ بہی جاوینگے کہ پھر کسی حکمت سے اصلی زور اور صورت پر آسکینگے
مگر برعکس اسکے اگر ہم افراط و تفریط کو چھوڑ کر روحانی و جسمانی قوتون کی
ہر نجاؤ بر وقت اعتدال کے ساتھہ مشق کرین تو وہ حد کمال کو پہنچ جاوینگی چنانچہ
کہتے ہین کہ مایلو ہیون فیثاغورس حکیم کا ہم عہد۔ کروٹونیہ واقع
یونان کبیر کا باشندہ ہر روز ایک بچھڑا کندہے پر اوٹھا کر ایک سو
پچیس قدم کے فاصلہ تک لیجایا کرتا تھا۔ جون جون بچھڑا بڑا ہوتا گیا۔
اسکا زور بہی بڑھتا گیا حتے کہ جب وہ پورا بیل ہو گیا تو بہی یہہ اوسے
ویسی ہی آسانی سے اوٹھا لیجاتا رہا۔ اور اسی طرح ذکر کرتے ہین کہ بہرام گور
ایسا تیر مارتا کہ گورخر کا موتہہ سل جاتا۔ اس سے بڑا فخر کرتا ایک دن ایک
کنیز بول اوٹھی کہ یہہ مشق سے متعلق ہے یہہ سن بادشاہ کو طیش آیا
لونڈی کو نکالدیا۔ اوسنے نکلکر کیا کام کیا ایک بچھڑا خریدا اور ہر روز اوسے
گود مین اوٹھا کر بالاخانہ پر لیجانے لگی جب وہ جوان ہوا تو بہی ایسا ہی
کر سکتی بہرام گور نے دیکھکر کہا کہ یہہ مشق سے متعلق ہے تب کنیز

گفت شہ راند اسے سست عظیم ٭ گاؤ تعلیم گو رہے بے تعلیم غرض مشق اور ریاضت ایسی شے ہے کہ اسکے ذریعہ سے ہر قوت اور عضو کو کمال حاصل ہو سکتا ہے پس چاہیئے کہ حافظہ کو بھی اسکے وسیلہ سے ترقی اور کمال کے مدارج پر پہونچاوین - مگر جب قوت حافظہ یا کسی اور خاص قوت کی ترقی مین وہ جب کوشش کر چکین تو مناسب ہے کہ ذرا سستا بھی لین کہ **لقمان حکیم** کی حکایت مذکورۃ التحت اس ہدایت کی موکد ہے **حکایت** کہتے ہین کہ ایک دن لقمان حکیم لڑکون مین کھیل رہے تھے ایک اور حکیم اودہر سے گذرا اونہین بچون مین کھیلتا دیکھکر ہنسا اور کہنے لگا کہ حکمت کجا و بازیچہ طفلان کجا - یہہ سُن لقمان حکیم نے ایک چڑہی ہوئی کمان کا چلہ اوتار دیا اور پوچھا کہ حکیم جی کچھہ سمجھے حیران ہوکر جواب دیا کہ کچھہ نہین تب لقمان نے کہا کہ کمان دیر تک چڑہی رہنے سے جھکنے لگتی ہے جب وسکا چلہ اوتار دین تو پھر سیدہی ہو جاتی ہے اور اصلی قوت پر آجاتی ہے - علی ہذ القیاس دل کی کمان بھی ریاضت کرنے سے مائل بخم ہونے لگتی ہے اوسوقت اوسکی زہ معصومون کے کھیل مین ذرا ڈھیلی چھوڑ دین تو عیب نہین کہ اس سے وہ بھی پھر اصلی حالت پر آجاتی ہے اور نئی

محنت کی متحمل ہو سکتی ہے۔

## قاعدہ دوم

حافظہ کو امداد دینے کے لئے دہیان ازبس ضرور ہے چنانچہ بیان اسکا پہلے باب صفحہ ۱۷ اور دوسرے باب صفحہ ۳۶ مین بخوبی ہو چکا ہے لیکن اگر کوئی یہہ عذر کرے کہ ہم دہیان لگانے کی قابلیت اور استعداد نہین رکہتے تو وہ ہمارے دوسرے باب کے ۳۱ و ۳۲ صفحہ کو اچھی طرح پڑہے اور عدم توجہی کی ہر ایک قسم کو علحدہ علحدہ خوب سمجھے وہان وہ اپنے مرض کا علاج لکھا ہوا پاویگا۔ یہان صرف اتنی بات اَور یاد رکہے کہ جسطرح سستی سے تحصیلی نہین بھرتی خزانہ معمور نہین ہوتا کھیت پہل نہین لاتا اسی طرح قواے عقلیہ کو بھی اوس سے کچھہ فائدہ نہین ہوتا ہے لیس للانسان الّا ما سعیٰ +

## قاعدہ سوم

اگر ہم یہہ چاہین کہ کوئی شے حافظہ مین گہری جڑ پکڑے اور دیر تک قائم رہے تو علاوہ دہیان کے یہہ بھی ضرور ہے کہ ہم اوسے بخوبی دیکھہ بھال کر سمجھہ لین کیونکہ قاعدہ ہے کہ جو چیز اچھی طرح دکہائی نہ دے یا دھندلی نظر آوے وہ پہچانی نہین جاتی اور جب پہچانی نجاوے تو حافظہ مین محفوظ

کسطرح ہوگی - پس لازم ہے کہ یاد کردنی کو خوب سمجھہ لیں مثلاً اگر کچھہ الفاظ
یاد کرنے ہوں تو اونکے تلفظ و تہجی اور وضع تحریر کو بوجہ احسن دیکھہ بھال لینا
ورنہ حافظہ میں اونکا جمنا دشوار ہوگا - مگر یاد رہے کہ الفاظ کا یاد ہونا عبارت
سے اور عبارت کا یاد ہونا اصل مطلب سے زیادہ مشکل ہے اور اگر الفاظ
بغیر سمجھنے اصل مطالب کے یاد بہی ہوجاویں تو بہی چنداں مفید نہیں پس
حافظوں سے ہماری یہہ التجا ہے کہ وہ اصل مطلب کی جانب زیادہ متوجہ
ہوں لیکن غیر ملک کی زبان سیکہنے والے پر فرض ہے کہ جسطرح علم تشریح
کا طالب اس بات کا خواہاں رہتا ہے کہ دیکھوں انسان میں رگ و ریشہ و
استخوان و اعصاب وغیرہ کس کس موزونی اور ترتیب سے کس کس موقع
واقع ہوئے ہیں اسی طرح وہ بہی ہمیشہ اس امر کا متجسس رہے کہ اجزاے کلام
کس کس قرینے اور انداز سے عبارت میں آتے ہیں - اس سے نہ صرف
تفہیم کو ترقی ہوگی بلکہ زبان پر قدرت بہی حاصل ہوگی اور اکثر الفاظ بہی
خودبخود یاد ہوجاوینگے - اور چونکہ سمجھہ بوجہ پر حافظہ کا بڑا دارومدار ہے
لہذا مناسب ہے کہ جو علوم و فنون سکہانے ہوں وہ زبان زد و فہم میں
سکہاے جاویں اور زبان مادری سے زیادہ تر کوئی زبان زد و فہم

نہین پس عوام الناس کے لیئے اسی کو تحصیل علوم و فنون کا آلہ اور ذریعہ گردانتا بساالنسب واولئے ہے لیکن اشخاص خاص کے لیئے اون باتون کا سیکھنا بھی فائدہ سے خالی نہین جنمین وہ علوم و فنون شائع ہوتے چلے آئے ہین ع درہر دہن تنگ نبات دگراست *

# قاعدہ چہارم

اشیاے یادکردنی کو جنس در جنس و نوع بنوع باترتیب تقسیم کرنے سے حافظہ کو کمال تقویت حاصل ہوتی ہے مثلاً جب عطار کی دکّان مین ادویات گوناگون اپنے اپنے خواص اور طبائع کے موافق علحدہ علحدہ مقامات مین علی الترتیب رکھی ہون تو اوسکا شاگرد اونکو بسہولت پہچان لیویگا علی ہذالقیاس اسی جماعت بندی اور ترتیب کو ملحوظ خاطر رکھنے سے تاریخ خوان شجرۂ نسب آسانی سے یاد کرسکے گا۔ لیکن اگر اسکو چھوڑکر پنساری کا شاگرد اور تاریخ کا پڑہنے والا اپنے اپنے مطلب کی چیزون کو یاد کرنا چاہے تو ہرایک بڑی بڑی دقتین اور مشکلین اوٹھاویگا چنانچہ سٹوارٹ صاحب فرماتے ہین کہ اگر سوداگر اور وکلا بیسیون قسم کے معاہون کی تحریرون کو (جو انکے پاس روزمرہ ساعت بساعت آتی ہین) چند انواع

مین تقسیم کرکے خانہ بخانہ نرکہین جہان تہان پہینکدین توخواہ اونکا حافظہ عوام کے حافظہ سے کسی قدر تیز ترکیون نہو توبہی تاریکی اور گمنامی مین پڑجاوینگے۔ اور وقت ضرورت کے معلوم نکرسکین گے کہ فلان کاغذ کہان رکہا ہے لیکن اگر برعکس اسکے ہر تحریر کو نوع مین تقسیم کرکے ردیف وار جماتے جاوین تو باوصف عام ہی حافظہ رکہنے کے جان سکین گے کہ فلانی تحریر فلانے مقام اور فلانے خانہ مین رکہی ہے کیونکہ جماعت بندی سے تلاش محدود ہوجاتی ہے اندہون کیطرح ادہرادہر ڈہونڈہنا نہین پڑتا اور ملنا نہ ملنا شئے مطلوبہ کا تقدیر اور اتفاق کے حوالے کرنا نہین ہوتا علاوہ اسکے تمثیلاً یون سمجہنا چاہیے کہ اگر کسی اوسط قد و قامت کے گہنیرے اور شاخدار درخت کو کاٹکر چاہین کہ یون ہی پہیلا پہیلا یا گاڑی پر لاد کر لیجاوین تو ہرگز نہ لیجا سکین گے پر اگر گدّون۔ ٹہنون۔ شاخون اور پتون کے جدا جدا گٹھے باندہکر گاڑی پر بار کرین تو جہان چاہین گے لیجاوینگے اسی طرح خیالات منتشرہ و نامربوط کو نوع و ترتیب کا پابند کرنے سے قابو مین لے آوینگے کیونکہ تقسیم و نوع بندی سے خیالات کے باہمی رشتہ پیدا ہوجاتا ہے اور یہہ رشتہ جیسا کہ ہم اپنے دوسرے باب

صفحہ ۱ - مین بتا آئے ہین ایک ایک کی گردن پکڑ کر پیش کر دیتا ہے چنانچہ
اسی وجہ سے علم ریاضی کے طول طویل ثبوت آسانی سے یاد آتے چلے جاتے ہین
لیکن جہان یہہ ربط نہو وہان حافظہ کو بڑی مشکل پیش آتی ہے چنانچہ عالمان
نے تجربہ سے کہا ہے کہ سلیمان علیہ السلام کی کتاب تمثیل خصوصاً
دسوین باب سے آگے بڑھ کر نامربوط ہوگئے باعث ربط کی نسبت مشکل سے یاد ہو
سکے پس ثابت ہوا کہ جماعت بندی اور ترتیب حافظہ کی کمال مددگار ہے
خصوصاً عالمون کے حق مین تو حکم اکسیر کہتی ہے - مثلاً اگر کوئی عالم کسی
فن شریف علم لطیف کی بیسیون عمدہ عمدہ کتابون کے مطالعہ سالہا
سال کے درمیان صدہا نادر خیالات وقتاً فوقتاً سوچے مگر بے ترتیب بے تقسیم
جہان تہان پاکٹ بک مین لکھتا جاوے اور بعد انفراغ مطالعہ کے اس عرصہ
کثیر کی محنت کے نتیجہ کو ہیئت کتاب مین لانا چاہے تو یقین ہے کہ اول
تو وہ ایسا کر ہی نہ سکے گا - بالفرض محال اگر کر ہی سکے تو بہت مشکل سے
برعکس اسکے اگر اپنے مطالعہ کے ان ہی نتیجون کو جماعت وار اور ترتیب وار
جمع کرتا جاوے تو بروقت تصنیف و تالیف کے بہت ہی کم مشکل اور دقت
او تہائی پڑیگی - ماوراے این ہمہ ہم اپنے دوسرے باب صفحہ ۳۲ مین بیان

کراتے ہین کہ بار بار تکرار کرنے سے حافظہ کو مدد ملتی ہے لیکن اگر جماعت

بندی اور ترتیب کو کام نفرمائین اور جو کچھہ یاد کرنا ہے یون ہی اٹکل پچو

غیر مقرر تکرار کرتے جاوین تو بڑی محنت اور دقت سے دل مین جمے گا۔

کیونکہ اس صورت مین سب بے ربط و بے رشتہ ہوگا اور جو بے ربط و بے رشتہ

ہو شکل سے دل مین جگہہ پکڑتا ہے۔ اِلَّا جسقدر جو شئے ترتیب و جماعت کے کوزہ

مین بند ہونے سے مربوط و بارشتہ ہو جاوے اوسی قدر دل اوسکی گرفت

سخت کرتا ہے اور اوسکے متعلقات مسلسل کو بھی آسانی سے طلب کرتا ہے

## قاعدہ پنجم

ہر ایک شخص نے دیکھا ہوگا کہ جب کسی نئے علم کو شروع کرتے ہین تو پہلے

اوسکے اصول مشکل سے یاد ہوتے ہین مگر جب کچھہ مہارت ہو چلے تو آسان

ہے۔ اسکے باعث چار ہین۔ اگر ان سب کی تشریح کیجاوے تو غالب ہے

کہ ترقی حافظہ کے واسطے کئی مفید قاعدے ہاتھہ لگین۔ پس ہم اونکی شرح

بہ تفصیل ذیل کرتے ہین۔

**اول** جن خیالات و مطالب سے کسی علم مین بحث ہوتی ہے وہ پانچ

قواعد تسلسل خیالات مین سے ایک نہ ایک کے ساتھہ ضرور مشتمل ہوتے ہین

جس سے یہہ نتیجہ نکلتا ہے کہ حافظہ کو علم جدیدہ کی باتین یاد کرنے مین بتدریج
ترقی ہوتی ہے کیونکہ حسب عادت جن خیالون مین ہم اول سے مشغول
ہین خواہ اونکا تسلسل کسی وجہ کا ہوتا ہم وہ ہمارے جدیدہ اور مرغوبہ علم
سے ایک طرح کی تقویت حاصل کرتا ہے -

**دوم** جس قدر کسی علم مین زیادہ مہارت ہوتی جاتی ہے اوسی قدر
وسکے مطالب پر ہم زیادہ توجہ کر سکتے ہین - کیونکہ ہمارا پہلا علم نئے حقائق
اور واقعات کو زیادہ دلچسپ اور خوش آیندہ بنا دیتا ہے اور جب کوئی
شئے زیادہ تر دلچسپ اور خوش آیندہ بن جاوے تو توجہ اوسپر خواہ مخواہ
لازم آتی -

**سوم** جب ہم کسی نئے علم کو پڑہتے ہین تو اوسوقت ہمکو اتنا سمجھنے کی لیاقت
نہین ہوتی کہ فلان مطلب اسمین مفید و پر ضرور او فلان غیر مفید اور بے ضرور
ہے اور اس نافہمی سے ساری نئی باتین یاد کرنا چاہتے ہین مگر نتیجہ یہہ
ہوتا ہے کہ کچھہ یاد نہین رہتا - کیونکہ قاعدہ ہے کہ جن باتون کو تمیز کر کے خوب
اچھی طرح چھانٹ نہ لیا ہو وہ حافظہ مین نہین جمتین لیکن جسقدر علم بڑہتا
جاتا ہے اوسی قدر معلوم ہوتا جاتا ہے کہ یہہ مطالب مفید اور حقائق

مسلسل ہین - اس سے یاد داشت کے واسطے محدود اور معقول انتخاب کرنا بھی آجاتا ہے اور ناچیز و غیر متعلق چیزون کی گرفت کرنے کی توجہ جاتی رہتی ہے جس سے یہہ فائدہ ہوتا ہے کہ جو یاد کرنا ہے بسہولت یاد ہو جاتا ہے اور جب یاد ہوا تو ترقی حافظہ خواہ مخواہ لابد آئی -

**چہارم** ہمارے علم کی ہر ایک بات اور کتنی ہی گوناگون باتون سے منسوب و مربوط ہوتی ہے اور کبھی ایک تسلسل خیالات کے قاعدہ سے اور کبھی ہمر سے جاذبہ آتی ہے پس جسقدر ہمارے خیالات مین - رشتے بدرجہ ساوات بڑہتے جاوین اوسی قدر ونکے یاد کرنے کے موقع زیادہ ہوتے جاتے ہین مگر یہہ بات حکیمانہ مطالعہ کی عادت سے پیدا ہوتی ہے اور اسی کا نام ترقی علم ہے اور نتیجہ اس سے یہہ نکلتا ہے کہ واقعات جدیدہ اوسیقدر سہولت سے یاد ہوتے ہین جسقدر کہ وہ ہماری معلومات سابقہ کے ساتھہ نئے رشتے بڑہاتے ہین - اس سے بعض گمان کرتے ہونگے کہ نئے رشتے بڑہ جانے سے معلومات سابقہ کی یاد گران ہو جاتی ہوگی مگر برخلاف اسکے وقوع مین آتا ہے یعنی تحصیل جدیدہ سے جسقدر نئے رشتے معلومات سابقہ کے ساتھہ چسپان و مربوط ہوتے ہین اوسی قدر

معلومات سابقہ کی جڑ حافظہ مین تجلّی سے جمتی ہے مثلاً فرض کرو کہ پہلے
ہمکو صرف اسقدر معلوم ہے کہ آفتاب کی تابش سے حرارت پیدا ہوتی ہے
اور حرارت پانی کو بخار کی شکل مین اوپر اوڑا لیجاتی ہے ازان بعد یہہ کہ
یہی بخار مینھہ ژالہ و برف بنکر زمین پر گرتا ہے تو اوس وسعت واقعات
جدیدہ سے معلومات سابقہ بجاے گران ہونے کے سبک ہوجاتے
ہین یعنی سہولت سے یاد آتے ہین پس اس بات کا یہان بیان کرنا
مناسب معلوم ہوتا ہے گو اصل مطلب سے اسکو چندان شوق نہو۔
کہ ہمین اپنے علم کے ذخیرہ کی ترقی افراد واقعات کے ازدیاد سے شمار
کرنی نچاہیے بلکہ اون رشتون کے ازدیاد سے جو واقعات اپنی ذات
مین ایک دوسرے سے مربوط کہتے ہون یا یون سمجھو کہ اون رشتون
کی تعداد سے جو نئے واقعات پُرانون کے ساتھہ ملکر بڑہاوین چنانچہ
**میکلارن** صاحب ایجادات **نیوٹن** کی تحقیقات مین فرماتے
ہین کہ دراصل علم کے یہہ معنی نہین کہ ہم کسی نئے مطلب یا جدید واقعہ کو
جانین بلکہ نیا علم اوسے کہتے ہین کہ نئی معلومات کا پُرانون کے ساتھہ
مقابلہ کیا جاوے اور دیکھا جاوے کہ ایک کو دوسرے سے کیا رشتہ ہاے

اور اسمین اور اومین بالاشتراک کیا ہے اور باختلاف کیا - جو علم اسطح حاصل ہو وہ افراد واقعات کے علم سے منون زیادہ ہے اس نظر سے ہم صرف اوسوقت کہہ سکتے ہین کہ نئے مطلب یا واقعہ کی تحصیل سے ہمارا علم بڑہا جسوقت کہ ہم جو کچھہ پہلے سے جانتے ہون وہ نئے واقعہ کی آمد سے زیادہ تر معلوم ہو جاوے - حاصل کلام یہہ ہے کہ علم مطالب کے ازدیاد سے اسقدر نہین بڑہتا جسقدر کہ معلومات سابقہ کے ساتھہ نئے رشتے پیدا ہو جانے سے - اور یہان اس امر کو یاد رکھنا چاہئے کہ واقعات مین حقیقی رشتہ دریافت کرنے سے اور اومین نئی نسبتین ڈہونڈہنے سے اور پھر دلائل استخراج کرنے سے جتنی ترقی قوت حافظہ کو ہوتی ہے اُتنی ہر ایک واقعہ کو علحدہ علحدہ اور فرداً فرداً دیکھنے سے نہین ہوتی -

## قاعدہ ششم

دوسرے باب صفحہ ۳۲ مین بیان ہو چکا ہے کہ بار بار تکرار کرنے سے حافظہ مین سبق جمجاتا ہے پس احتیاط اور غور سے تکرار کرنا بھی حافظہ کا معاون ٹھیرا چنانچہ اسی بنیاد پر اوستاد صرف ونحو کے قواعد اور الفاظ کی تعلیلون کی مثالین اور ہر ایک زبان کی خاص خاص مشکل شکلین

شاگردون سے بار بار یاد کراتے ہین اور کبھی کبھی ان ہی چیزون کو ایجاز
کی خاطر نقشہ کی صورت مین ترتیب دیتے ہین کہ جو چیز ایک دفعہ پڑھنے اور
دیکھنے سے یاد نہو وہ بار بار پڑھنے اور دیکھنے سے یاد ہو جاوے۔

اور حقیقت مین تکرار کرنے کا ایسا مفید عمل ہے کہ نیمین عہد شباب سے
زمانہ پیری تک جو کتاب پڑھتا اوسکے حاشیہ پر نشان لگاتا جاتا۔ کہ یہہ مقام
تکرار کرنی ہے اور جب ایک باب ختم کر لیتا تو کتاب بند کرکے جن مقامات پہ
نشان لگائے تھے اونکو یاد کرتا۔ اس سے جب وہ کتاب ختم کر چکتا تو بلا
دقت کے ساری کتاب کی تشریح کر سکتا چنانچہ اس عمل سے جقدر علم اوسکو
حاصل ہوا محتاج بیان نہین۔ اور جب کوئی شخص وعظ یا خطبہ یا درس یا
اور کسی قسم کی تقریر سنتا ہو تو چاہیئے کہ سنتے سنتے دو تین بار سنے
ہوئے حصہ کو دوہرالیوے اس سے ایک دو فقرے تقریر کے اگر چہ
سننے مین نہ آوین تاہم انکی تلافی تقریر کی ترتیب اور مادہ کو یاد کرنے
سے کافی ہو جائیگی۔ مگر جب ہم کوئی تقریر یاد کرنا چاہین یا خود لوگون کو
سنانا چاہین تو لازم ہے کہ تکرار اور بار بار نظر کرنے کی غرض سے
اوسکو مختصر کرلین چنانچہ وکلا اور علما ایسا ہی کرتے ہین یعنی مختصر مختصر اشارے

اور اعلام اُن مطالب پر لکھہ لیتے ہین جنکا یاد رکھنا وعظ کرنے یا جھگڑے
کے وقت ضرور ہوتا ہے کہ بسہولت نظر مین آجاوین اور جو بسط کے ساتھہ
اونپر راے دینی ہو وہ اپنے مناسب مقام پر بلا تجسس موجود ہو جاوے
لیکن جو شخص ایسا نہین کرتے یعنی جو کچھہ اونہین سُنانا یا سیکھنا ہے اوسے
ایجاز کی قلم کے ساتھہ نہین لکھتے اور یاد کرنے کی غرض سے مختصر نہین بناتے
اور ترتیب مین نہین لاتے - اونکو یاد کرنے یا پڑھنے یا سنانے کیواسطے
یاد کرنے والی قوت طبعی کی دوگنی مقدار درکار ہوتی ہے پر یاد رہے کہ
اختصار نویسی کے واسطے خط ایجاز بہت مفید ہنر ہے مگر افسوس کہ فارسی
مین اوسے کوئی نہین جانتا ارادہ تہا کہ کچھہ حقیقت اوسکی اس مقام پر
لکھی جاوے مگر اصل مطلب کے خبط ہو جانے کے خوف سے قلم انداز کیا
کسی اَور موقع پر دیکھا جاویگا یہان دو نصیحتین اَور سنئے -

**نصیحت اول** جب کسی شاخ علم مین انسان تعلیم پا چکے یا خود
اوسمین کوئی کتاب کسی قدر پڑھ چکے تو اگر ممکن ہو تو فی الفور اوسکے پڑھنے
کے بعد دوسرے مضمون کے مطالعہ مین یا کھیل کود اور تفریح کے شغلون
مین یا اَور ضروری معاملات دنیاوی مین مصروف نہو جاوے بلکہ جو کچھہ

پڑھا یا سنا ہوا اوسکے یاد کرنے کے واسطے مہلت کو کام فرماوے تاکہ دوسرے کاروبار کا زور و شور پڑھنے پڑھانے اور سُننے سنانے کی دولکی تختی سے دہوکر بہا ندے یا جو کچھہ پڑھا پڑھایا ہے وہ اوسکے جوش و خروش کے صدمہ مین مل جل کر تباہ نہو جاوے ۔

**نصیحت دوم** کسی چیز کو پڑھکر پہلے ہی موقع پر اوسے کسی اپنے دوست کو خود یاد رکھنے کی غرض سے سنا دینا نظر ثانی اور تکرار کی عمدہ قسم ہے ۔ علی ہذا القیاس اپنے سے چھوٹون کو پڑھانا بھی یہی حکم رکھتا ہے ۔ کیونکہ ایسا کرنے سے طاقت طلاقت و استماع و قواے روحانی سب مل جل کر حافظہ کی مدد کیواسطے حاضر ہوجاتے ہین چنانچہ **ہرمطیس** کا ذکر ہے کہ وہ گوشہ تنہائی مین پڑھا کرتا تھا اور قرب و جوار مین کوئی آدمی ایسا نہ تھا کہ اپنا علم حاصل کیا ہوا اوسکو سناوے ناچار کیا کام کرتا کہ جو کچھہ دن بھر پڑھتا شام کے وقت جنگل و میدان کو سنا دیتا ستره برس تک اوسکا یہی وتیرہ رہا اور اس سے اسقدر فائدہ عظیم اوسکو حاصل ہوا کہ اوسنے اپنے سب دوستون کو کہا کہ تم بھی ایسا ہی کیا کرو ۔

**قاعدہ ہفتم** باب دوم صفحہ ۴۷ مین بیان کر آئے ہین کہ اگر کوئی

چیز دلچسپ خوشنما اور دلپسند ہو تو سہولت سے یاد ہو جاتی ہے مگر ہر ایک
چیز کو ایسا بنانے کے واسطے اول اوسکا سمجھنا ضرور ہے دوم شوق
تحقیقات و تحصیل سوم جہل مرکب سے بریت یعنی جہل یا لاعلمی کا دل سے
اقرار کیونکہ اگر سمجھہ مین نہ آوے تو اوسکی خوبی ظاہر نہوگی اور شوق اور لاعلمی
نہووے تو اوسکے یاد کرنے کی کوشش نہوگی اور نہ دل اوسکی گرفت کیواسطے
مائل ہوگا مگر جب یہہ تینون چیزین موجود ہون تو جس چیز کی جانب رجوع
کرینگے اوسی کو زیبا اور رنگین بناوینگے اور حافظہ اوسکے قبول کرنے کے
لیئے جھٹ پٹ تیار ہو جاویگا۔ مگر ان تینون مین سے سمجھہ کا اول درجہ ہے
کیونکہ اگرچہ بعض اوقات ہم شوق اور لاعلمی نرکھتے ہون تاہم کسی چیز کو صرف
سمجھہ لینے کے سبب پڑھتے چلے جاتے ہین اور وہ دل مین بلا کوشش
ارادے کے خود بخود جمتی چلی جاتی ہے چنانچہ اکثر صاحبون نے دیکھا ہوگا
کہ کبھی کبھی کسی افسانہ اور قصّے کو دیکھنے سے دل ایسا لگ جاتا ہے کہ صفحے
کے صفحے طے کر جاتے ہین اور بغیر ختم کیئے ہوے نہین چھوڑتے۔ اور
حالانکہ اوسکو پڑھ کر یاد رکھنے کا ارادہ بھی نہین ہوتا تو بھی وہ بخوشی خود یاد
بھی رہتا ہے باعث اسکا یہی ہے کہ اول تو وہ افسانہ سمجھہ مین خوب آتا ہے

وہ مذکرایسا دلچسپ اور حال ایسا دلنشین اوسمین درج ہوتا ہے کہ دل کو خواہ مخواہ اپنی جانب کھینچ لیتا ہے اور شوق اور لاعلمی کو بھی پیدا کردیتا ہے کیونکہ اگرچہ شروع کرنے کے وقت یہہ دونون موجود نہ تھے مگر سامع حافظ ہی تا یہہ آتے ہی شوق ہوا کہ دیکھین آگے کیا لکہا ہے اور اس شوق سے ثابت ہوا کہ جو کچھہ آگے آنیوالا ہے اوس سے محض لاعلمی ہے پس شوق اور لاعلمی سے جز دونون سمجھہ سے پیدا ہوے لہذا انکے مراتب بھی سمجھہ سے دوسرے اور تیسرے درجہ پر گنے گئے مگر حاصل اس تقریر سے یہہ ہے کہ جب پایہ ثبوت کو پہونچ گیا کہ جو شے رنگین اور خوشنما ہوتی ہے وہ حافظہ مین خوب جمجاتی ہے تو چاہیے کہ جو کچھہ لڑکون وغیرہ کو پڑہانا ہو وہ ایسی وضع اور صورت سے اونکے روبرو رکہین کہ انھین بھاوے اور اونکے میلان طبیعت کے ایسا مطابق آوے کہ وہ اوسے خوشی خوشی سیکھہ لین۔

**فیبولس** کا ذکر ہے کہ جب تک اخلاقیہ سبق لقمان حکیم کی نقلیات وحکایات کی وضع پر اوسکو نہ پڑہاتے یا **عیسیٰ** علیہ السلام کی مانند تمثیلون مین تعلیم نہ دیتے وہ ہرگز یاد نکرسکتا اسی طرح **سپاٹورلیس** کے روبرو نیکیون

سے کے نمونے پیش کر کے اوسے نیکی سکھلاتے اور ولیر لیس ملکیمس مین
سے چند حکایتین اوس سے روزمرہ پڑہواتے اور عالم شباب کی
بے وقوفیون اور زمانہ کی خرابیون سے بچنے کے واسطے بہی اوسے
اس ہی نہج پر تعلیم دیتے اور اہل لیسیڈیمین اسی قاعدہ پر اپنے نوخیز
جوانون کو نصیحت کیا کرتے تھے چنانچہ کہتے ہین کہ وہ غلامون کو شراب
پلاتے۔ جب وہ نشہ مین مدہوش ہو جاتے اور کیچڑ مین گر گر کر گدہونکی
طرح شور مچاتے موںھ سے کف بہاتے ستے کرتے اور کتون سے موںھ چٹواتے
تو اونکا حال اپنے بچون کو دکہاتے۔ اس سے جوانان لیسیڈیمین
شراب کو ایسا مکروہ جانتے کہ اوسکے پاس تک نجاتے یہان سے معلوم
ہوا کہ دلپر جو نقش نمونہ ظاہری سے بنتا ہے بڑا مستقل ہوتا ہے۔
علاوہ اسکے بچون کو اور بیسیون طریقون سے اور بہت سی چیزین یاد کرا سکتے
ہین چنانچہ ذکر کرتے ہین کہ بعض آدمی چہوٹی چہوٹی تختیون یا بانسون اور کھلونون
پر لیئی سے حرف جما کر ڈال دیتے ہین اور لڑکے بالے کہیلتے کہیلتے اونکے
نام پوچھ کر یاد کر لیتے ہین — مگر نام اونکے حروف چسپیدہ کی رعایت
پر ہوتے ہین اس سے کہیل کا کہیل اور حرف کے حرف یاد ہو جاتے ہین

ع چه خوش بود که برآید بیک کرشمه دو کار۔ اسی صورت سے بعض آدمی

کھلونون کے ایک طرف ایک زبان کا لغت اور دوسری طرف

دوسری زبان کا لغت جماکر بچون کو دیدیتے ہین اور وہ کھیل کود

مین ایک دوسرے سے پوچھکر یاد کرلیتے ہین۔

اسکے سوا اگر والدین ذکی ہون تو اونہہ بہت سی تدبیرین اور حکمتین بچون کو

علم ریاضی وہیئت وجغرافیہ وغیرہ کے اصول سکہانے کے واسطے نکال سکتے

ہین جن سے کھیل کود ہی کی باتون مین ایسے پسندیدہ اور رنگین طور

سے یہہ مطالب سکہائے جاسکتے ہین کہ لڑکے بڑے ہوکر کبھی نہ بھولین۔

## قاعدہ ہشتم

سفید چیزون کو نظم کردینے سے بھی حافظہ کو بڑی مدد ملتی ہے چونکہ ردیف

اور قافیہ اور وزن ہر ایک زبان مین حافظہ پر بڑی تاثیر رکھتے ہین یعنی

جو کچھ اونکی وسے منظوم کیا جاوے حافظہ مین دیر تک مقیم رہتا ہے

البتہ بعض اوقات نظم کے قوانین کی پابندی کے باعث کسی قدر عبارت

مین طول ہوجاتا ہے لیکن تو بھی سلف سے قوافی اور عروض حافظہ کے

ایسے معاون سمجھے جاتے ہین کہ متقدمین سے متاخرین تک یاد کردنی چیزون کو

حوالہ نظم ہی کرتے آئے ہین اور درحقیقت بقول والٹس صاحب اس
حافظہ مین مطلب و رچیزین ایسی جمجاتی ہین جیسے چونہ گچ کی دیوار مین
کیگمین - چنانچہ ان دو بیتون سے ہزارہا کو انگریزی مہینون کے ایام کی
تعداد یاد ہے لا اعلم

## نظم

جنوری مارچ مئی جولائی اکتوبر اگست ۔ تا دسمبر ہفت مہ راسی و یک باید نوشت
جون و اپریل و ستمبر ہم نومبر چار ماہ ۔ این ہمہ راسی بدانی فروری ای بست ہشت

ترجمہ از انگریزی لمولفہ

تیس دن کا مہینا سپتمبر * نیز اپریل و جون و نومبر
باقی سب رکھتے ہین اکتیس دن * فروری بست و ہشت کا لیکن

اور اس سے کفایت شعاری کی خوبی ظاہر ہوتی ہے ترجمہ از انگریزی لمولفہ

اصراف روزمرہ کے پیسے شمار کر ۔ پھر دیکھ تو کہ سال مین ہوتے ہین کسقدر

اور اس قطعہ سے سوء ہضمی اور گرانی سے بچنے کی ہدایت ترجمہ لمولفہ

آرام سے شب گذارنے کو * ہلکا سا طعام ہو عشا کا
ورنہ تو تڑپ کے ہوگا شاکی * ایک پیٹ کے درد جانگزا کا

علاوہ ازین سیکڑون تمثیلین باقافیہ اور بے قافیہ ہر ایک

زبان مین ایسے ایسے عمدہ مضامین سے مشتمل ہین کہ ہر صغیر و کبیر کی زبان پر چڑہی ہوئی ہین اور اسی غرض سے جیسا ہم پہلے بہی کہہ آئے زمانہ قدیم سے حکما قواعد اخلاقیہ کو نظم مین لکھتے چلے آئے ہین - چنانچہ پیروبان **فیثاغورس** کے عمدہ شعر زبان یونانی مین **کیٹو** کے بیت **ڈیمارِبس** لاطینی مین اور سعدی کی کریما فارسی مین اس دعوی کی مصداق ہین - انمین سے ایک یا دو بیت وقت پر یاد آجانے سے بہت سے اشخاص بیوقوفی اور خرابی سے بچ جاتے ہین اور بسہولت یاد کرانے کی مراد سے بعض استاد زبان لاطینی کی تذکیر و تانیث و تعلیل و تبدیل اسما و افعال بغیرہا کے قواعد کو نظم مین موزون کرکے لڑکون کو پڑہاتے ہین اگر وہ ایسا نکرین تو یقین غالب ہے کہ لاطینی کے لاطینی ہی زبان مین قواعد بچون کو ہرگز یاد نہون اور اونکی بیوقوفی صاف فاش ہوجاوے کہ غیر زبان کے قاعدے غیر زبان مین تا وقتیکہ اوسمین مہارت کافی نہو سکہانے نہین چاہئین بلکہ زبان مادری مین -

## قاعدہ نہم

تحریر سے بہی حافظہ کو مدد ملتی ہے - مگر بالکل ہی تحریر پر بھروسا رکھنے سے

حافظہ مستعد اور مضبوط نہین رہتا۔ کیونکہ اس صورت مین اوسکی مشق بخوبی نہین ہوتی اور جب مشق نہو تو ترقی معلوم۔ لیکن تاہم ہنر تحریر سے ایسے فوائد عظیمہ حاصل ہوتے ہین کہ اس نقصان کی تلافی بوجہ احسن کردیتے ہین چنانچہ **ہوریس** شاعر نے کیا خوب کہا ہے ترجمہ لمولفہ

جو بات کہ کانون سے سنی ہے ۔۔۔ بس جلد وہ محو ہو گئی سب
لیکن جو نگاہ مین سماوے ۔۔۔ وہ نقش کرے کہ پھر نجاوے

اسی کے مطابق کسی اوستاد نے فارسی مین کہا ہے **مصرع**

شنیدہ کے بود مانند دیدہ۔ یعنی جو واقعات انسان نے بچشم خود دیکھے ہین وہ مسموعات کی نسبت اچھے یاد رہتے ہین اور زیادہ تر قابل اعتماد ہوتے ہین۔ پر بعض گمان کرتے ہین کہ حالات دلچسپ جو کانون کو پیارے معلوم ہون نیز نقش گہرا بناتے ہین ایسا کہ پھر کبھی فراموش نہین ہوتا۔ مگر اصل حقیقت اسکی یہہ ہے کہ وہی دلچسپ حالات جو کانون کے ذریعہ دماغ تک پہونچے۔ اگر نظر کے وسیلہ معلوم ہوتے تو لاریب زیادہ تر گہرا نقش بناتے مثلاً کسی معرکہ یا جشن کے حالات دلچسپ سننے یا پڑہنے کی بجائے کوئی شخص او معرکہ یا جشن کو بچشم خود معائنہ کرے تو حالات سننے یا پڑہنے سے جتنا یاد ہوگا اوس سے کہین زیادہ بچشم خود معائنہ کرنے سے یاد ہوگا وجہ اسکی یہہ کہ

معرکہ یا جشن کی کیفیت دیکھنے سے جو تاثیر دل پر ہوتی ہے وہ سننے سے
نہین ہوتی اور اگر ہوتی بھی ہے تو بہت کم کیونکہ سنانے والا اول تو شاید
خود معرکہ اور جشن مین حاضر نہین ہوتا سنی سنائی روایتون کا ذکر کرتا ہے
اور فرضاً اگر حاضر بھی ہو تو جتنی باتین دیکھی ہین اتنی بیان نہین کر سکتا - اگر
بیان بھی کر سکے تو صرف اونہین کا کریگا جو اوسکے نزدیک ضروری اور
دلچسپ معلوم ہونگی مگر اغلب ہے کہ جو باقی رہگئی ہین وہ بیان کردہ سے
زیادہ ضروری اور خوشنما نکلین اور اس سے جو تاثیر ہر ایک دقیق دقیق
اور چہوٹی چہوٹی یعنی کامل کیفیت کے دیکھنے سے سنانے والے پر ہوتی
ہے وہ سامع پر نہوسکے - علاوہ ازین جو سنانے والے کے نزدیک غیر ضروری
اور خوشنما باتین سمجھی گئین اور جن سے وہ موثر ہوا وہ دوسرے یعنی
سننے والے کی راے مین حسب اختلاف عادت (دیکھو باب دوسرا
صفحہ ۵۷ و ۵۸) ضروری اور خوشنما نہ ٹھیرین - اور اس سے وہ ناظر
کی بہ نسبت کم موثر ہوسکے بالفرض محال اگر سنانیوالا ہو بہو سارے کیفیت
معرکہ یا جشن کی از سرتا پا بیان بھی کر دے تو بھی سامع کے دل پر جو حالت
معرکہ اور جشن کے معائینہ بالفعل سے طاری ہوتی ہے وہ محض سننے سے

ہرگز نہین ہوتی یعنی بالفعل دیکھنے سے قواے روحانی پر جو کیفیت انقباض یا انبساط کی چھا جاتی ہے وہ نری سننے سے ساری نہین ہوتی۔ اور جب نہوئی تو بصر بالفعل کی قوت سمع محض پر غالب ٹھیری لیکن اگر کوئی یہان شبہ کرے کہ اندہے تو بصارت سے محروم ہوتے ہین پھر عموماً وہ سوجاکھون سے زیادہ کیون یاد کر سکتے ہین تو اسکا جواب یہہ دیا جاتا ہے کہ فقدان نظر کے باعث اندہون کو باقی قوتون کی علی الخصوص لمس اور سمع کی زیادہ مشق کرنی پڑتی ہے اس سے فقدان نظر کی تلافی ہو جاتی ہے یعنی جو نظر سے حافظہ کو مدد پہونچتی وہ سمع اور اَور قوتون سے پہونچاتے ہین۔ مگر تاہم جو کامل فائدہ نظر سے حافظہ کو پہونچتا ہے وہ اندہے نہین پہونچا سکتے مثلاً اگر اندہون کو کسی معرکہ یا جشن مین کھڑا کر دین تو خواہ وہ اپنی مابقی قوتون کو کسی قدر استعمال کیون نکرین تو بہی آنکھون والون کی مانند معرکہ یا جشن کی کیفیت ہرگز یاد نرکھہ سکین گے پس واضح ہو کہ نظر کی قوت سمع کی قوت سے حافظہ کی زیادہ معاون ہے مگر یاد رہے کہ تحریر بہی نظر کے متعلق ہے لہذا اسکا کام بہی سمع کی نسبت اگر عام باتون مین نہین تو خاص خاص باتون مین حافظہ کے لیئے زیادہ کارآمد ہے لیکن لوگون نے

تحریر سے حافظہ کو مدد دینے کے لیے بیسیون قسم کی ترکیبین نکالی ہین گنجایش
نہین کہ سب کی تشریح اس مقام پر کیجاوے اور نہ یہہ ممکن ہے کہ عام قاعدے
تحریر سے فائدہ اوٹھانے کے بتائے جاوین - سوچنے والے اپنے
علم کی حیثیت اور اپنی عادت کے موافق یہہ کام خود بہتر انجام دیسکتے ہین
پر توبھی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جو فوائد فلسفی کو ہنر تحریر سے حاصل ہوتے
ہین اونکی توضیح اس مقام پر کیجاوے - مقام غور ہے کہ اگر کوئی فلسفی اپنی
تمام عمر کی تحقیقات و تجارب کے نتائج کو آیندہ نسل کی خاطر پیچھے نچھوڑ جاوے
تو دنیا سے کیسے عمدہ خزانے گم ہوجاوین - مثلاً اگر پرانے حکما کی علمیات
تحریر کے ذریعہ سے آج ہمارے پاس موجود نہوتی تو اس حالت شایستگی
اور ہمہ دانی پر ہم کبھی نہ پہونچے ہوتے علاوہ برین تحریر سے قوائے عقلیہ کو
بھی ترقی ہوتی ہے - مثلاً اگر کوئی شخص مدلل تقریر کرنا چاہے تو جب تک
اوسے قلمبند نکریگا قابو مین نہ آویگی - اور ہم آگے بیان کر آئے ہین کہ
تجارب کے نتیجے انسان کے حق مین بہتر سے بہتر خزانے ہین پر اگر
انھین نتیجون کو حوالہ تحریر نکرین تو علم مین ترقی محال ہوگی یعنی اگر انہین
نتیجون کو محض حافظہ کے حوالہ کرین تو رفتہ رفتہ وہ خواب کی مانند اوڑجاینگے

یا وہم کے منصوبون سے اسطرح خلط ملط ہو کر آوینگے کہ یقین واثق کے ساتھہ اونسے دلائل و حقایق کا استنباط و استخراج کرنا مشکل ہوگا بس ثابت ہوا کہ علم و ہنر مین جو جو عمدہ خیالات آتے ہین اگر وہ صرف حافظہ کے تفویض کیئے جاوین تو ترقی کی توقع کسی عنوان نہین ہوسکتی اور کوئی دن ایسا جاتا ہوگا جسمین ہمکو یا ہمارے کسی محقق بھائی کو ایسے عمدہ خیال نہ آتے ہونگے اور اگرچہ اول یہہ خیال نامربوط اور غیر متعلق ہی کیون نہ معلوم ہون پر ممکن ہے کہ بعض ان ہی مین سے کچھہ مدت کے بعد تحریر کی قید مین آجانے کے پیچھے کسی نظام عظیم کی کنجی نکل پڑین۔

پر فلسفی کو تحریر سے صرف اسی طرح فائدہ نہین ہوتا اور بھی کتنے طریقے ہین جن سے تحریر اوسکے کام آتی ہے چنانچہ اگر تحریر نہو تو وہ عوام کی حکمت کی بلندی سے بلند تر پرواز نہین کرسکتا۔ مثلاً ریاضی مین بغیر امداد تحریر کے ترقی محال ہے یعنی اگر ریاضی دان الجبرہ کی مدد نہ لے تو نرا حافظہ اوسکے دلائل کے سلسہائے دراز کے تھامنے کا مشکل سے متکفل ہوسکتا ہے پر اسکی معاونت سے بڑے بڑے لمبے سلسلے علم ریاضی کے سہولت سے یاد رہ سکتے ہین اور اس سے علوم و فنون مین اظہارات مفیدہ کمال

خوبصورتی کے ساتھہ وقوع مین آتے ہین لیکن اگر کوئی کہے کہ اور علمون مین اسقدر طویل سلسلے نہین ہوتے تو ہم اسکو تسلیم کرتے ہین مگر کہتے ہین کہ اگرچہ وہ چہوٹے چہوٹے ہوتے ہین تو بہی ایسے مشکل اور اق کہ ایک کڑی سے دوسری تک پہونچنا بسا دشوار ہوتا ہے البتہ جب ایک خیال کو دیکھہ بہال خوب سمجھہ لین تو سلامتی کے ساتھہ ایک حلقہ سے دوسرے تک عبور کرسکتے ہین چنانچہ جب علم سیاست مدن و اخلاق مین حقایق معلومہ اور معمولی سے ایک قدم آگے بڑہا کر رکھین تو تا وقتیکہ تجربہ سے استمداد نکرین ضرور غلطی کے گڑہے مین گر جانے کا خطرہ عائد رہیگا لیکن جب غور و فکر سے نشیب و فراز خیالات جدیدہ کو لکھہ پڑھکر خوب جانچ تول لین تو اغلب کہ وہی خیالات حقایق اصولی بن جاوین اور اس عمل سے جو نتیجے پیدا ہوئے ہون وہ ابعد اور احض نتیجون کیجانب ہادی ہون جو عوام الناس کے خیال سے بالکل باہر ہون۔

یہان سے ثابت ہوتا ہے کہ تجربہ سے کیسی کیسی بڑی ترقیان علوم و فنون مین متصور ہین سٹوارٹ صاحب کہتے ہین کہ اسکے وسیلہ سے بنی آدم کا علم بسط پکڑتا ہے یعنی اوسکی حدین وسیع ہوتی ہین اور مشاہدہ اور معاینہ

کرنے والا اسی کی بدولت اسقدر ترقی پکڑتا ہے کہ جب کبھی اپنے مشاہدون اور معاینون کے نتیجے عوام کے روبرو بیان کرے تو وہ ہکا بکا رہجاتے ہین اور بالکل نہین سمجھہ سکتے کہ یہہ کیا کہتا ہے اور یہہ ہنر نہ صرف فیلسوف کے حق مین مفید ہے کہ وہ اس سے ایجاد اور اظہار کی دسترس حاصل کرتا ہے بلکہ اوس شخص کو بھی جو اثناے مطالعہ مین کچھہ پڑہ کر یاد رکھنا چاہتا ہے اور دور دراز مقام یا بعید زمانہ کے لوگون کو اپنا مافی الضمیر بتانیکا خواہشمند ہے - غرض جو فائدے تحریر سے ہوتے ہین بیان سے باہر ہین -

ڈاکٹر واٹس صاحب فرماتے ہین کہ اگر تم جغرافیہ اور ہیئت علم طبیعی اور ریاضی کی کتابون کو بے نقشہ اور شکلون کے سو دفعہ پڑہو تو بھی یقین ہے کہ اول تو وہ بخوبی سمجھہ مین نہ آوینگی دوم اگر سمجھہ مین بھی آئین تو یاد نہ رہین گی لیکن اگر ان ہی علمون کی کتابون کو نقشہ اور شکلون کے ساتھہ پڑہو تو سمجھہ مین بھی بخوبی آوینگی اور یاد بھی ایسی رہینگی کہ بھلانے سے بھی نہ بھولین گی - وہ ہیئت اور جغرافیہ کے یاد کرنے کی ایک اور ایسی ترکیب بتاتے ہین کہ اوس مقام پر اوسکا درج کرنا ضرور معلوم ہوتا ہے وہو ہذا اگر تم چاہتے ہو کہ شاگرد جغرافیہ اور ہیئت کو خوب سمجھے اور یاد رکھے تو صرف

خط استوا و جدی و سرطان و منطقة المحترقة و منطقة المعتدلہ و نصف النہار
وغیرہ کا نقشہ کھینچکر شاگردونکے حوالہ کرو اور کہو کہ مقامات مناسب پر بروج
اور ثوابت و سیارات اور دریاؤن اور شہرون وغیرہ کے نام دیکر پُر
کر دینے لگے۔ اگر اول یاد سے نہ لکھ سکے تو کتاب سے دیکھ کر نقشہ
کی نقل لیں اس سے یہہ سب چیزین اسکے حافظہ مین ایسی جم جائینگی
کہ تا زیست فراموش نہ ہونگی۔ علاوہ اسکے وہ ضعیف حافظہ والون کو یہہ بھی
صلاح دیتے ہین کہ اپنی یاد کردنی کتاب کے فقرے یا بابون اور صفحون کی
ابتدا کو حروف جلی اور رنگ برنگ سے تمیز کرین اور یاد رکھین کہ فلانا فقرہ
یا باب یا صفحہ فلانے رنگ کے حرف سے شروع ہوتا ہے ایسا کرنے
سے حافظہ کو بڑی مدد ملیگی مگر یہہ ترکیب ایسی ہے کہ طول وطویل مضامین کی
کتاب یا کتابت مین اسکا عمل بخوبی نہین چل سکتا۔ تاہم اس سے تحریر کی ذات
پر بٹہ نہین لگ سکتا۔ اگر ایک طرح سے اچھی طرح کام مین نہ آئے دوسری طرح سے
آویگی۔ غرض تحریر بنفسہ بڑا مفید ہنر ہے چنانچہ ڈاکٹر موصوف ہی بیان کرتے
ہین کہ ایک دفعہ کسی مضمون کو یاد رکھنے کی غرض سے دہیان لگا کر لکھنا پانچ
دفعہ پڑہنے سے بہتر ہے۔

# قاعدہ دہم

علم غیر کے خزانہ کی تحصیل سے اپنی تحقیقات کے نتائج کا نقش حافظہ پر زیادہ عمیق
بنتا ہے - وجہ اسکی کچھہ تو یہہ ہے کہ اظہار کی سرگرمی دل کی چالاکی و چستی کو
برانگیختہ کر دیتی ہے اور بڑا باعث اسکا یہہ کہ جب ہم تحقیقات کرتے ہوے
چلے جاتے ہین تو خیالات اوس تسلسل کے قاعدہ کے بموجب مرتب ہوتے جاتے
ہین - جو ہماری عادت کے موافق و مطابق ہوتا ہے چنانچہ علم محصولہ کو اپنے طور
مرتب کرنے کی یہہ تدبیر ہے کہ جب کسی مصنف کے خیالات سے واقفیت ہوگئی
تو اوسکے مضمون کو اپنے طور پر دوبارہ پڑھین اور پڑھتے پڑھتے ٹھیر جاوین کہ
دیکھین ہمنے کیا حاصل کیا اور مصنف کس چیز کو ثبوت کرنا چاہتا ہے اور اوسکی
حمایت اور ثبوت کیواسطے کیسی دلائل پیش کرتا ہے - اس سے خیالات ایک اور
طور سے ہمارے دل مین مرتب ہونگے اور یہہ بھی معلوم ہوجاویگا کہ مصنف کی دلائل
کج فہمی کے باعث کہان ضعیف ہین اختصار کی رو سے کس جگہہ تاریک و طوالت کے
سبب سے کس موقع پر بیفائدہ مبسوط ہین اور جب ہم ایسا کرکے مضمون کو اپنی ہیئت
مین لے آوین جو ہمکو بجاے خود پسندیدہ اور طبعی معلوم ہوتی ہو تو اوسوقت واضح
ہوجاویگا کہ یہہ شکل نہ صرف بذات خود بہتر ہے بلکہ ہمارے حافظہ کی معاون ہوگی کیواسطے

کمال موافق بہی ہے چنانچہ اسی واسطے سٹوارٹ صاحب فرماتے

ہین کہ جب ہمکو کسی مطلب پر اپنے تذکر کو تازہ کرنے کی ضرورت پڑے تو غیرون

کی تصنیف پر اپنی ہی تالیف کو ترجیح دینا اور پڑہنا چاہیے لیکن جو ترکیب ہمنے

تحقیقات کے ساتھہ مطالعہ کرنے کی بتائی ہے اس سے مختلف طور پر لوگ پڑہا

کرتے ہین بعضے تو محض وقت گذارنے کی نیت سے بعضے سستی کے باعث محنت سے

جہرا کر اپنے آپ کو مشغول سمجہنے کی خوشی سے اور بعضے اپنی تحصیل علمی کو وہ کہانے

کی غرض سے مگر جو ایسے ارادون سے پڑہتے ہین محال ہے کہ معقول و رہبار ترقی

کر سکین کیونکہ وقت گذارنے کی نیت سے پڑہنے والے اور سستی کے خوف سے پڑہنے والے

کے دل پر شکل سے خیالات مصنف کا نقش بنتا ہے اور غرور سے پڑہنے والا صرف

اون ہی مقامات کو چنتا ہے جو اوسکے زعم مین حیرانی خیز اور تعجب انگیز معلوم ہوتے

ہین انکا نتیجہ یہہ ہوتا ہے کہ مصنف کی تقریر کی جان اور دلائل سے یہہ سب

نافل رہتے ہین اور امتحان اور قیاس بہی نہین کر سکتے کہ اس مطالعہ سے ہمارے

علم موجودہ کے خزانے مین کس قدر توفیر ہوئی اور اگرچہ ڈاکٹر ٹیلر اپنے خطبون کے

دیباچون مین فرماتے ہین کہ جو کچھہ انسان کے خیال مین آتا ہے اوسے کسی

نہ کسی طرح سے وہ تہوڑا بہت ضرور جانچ لیتا ہے تو بہی یہہ امر یقینی ہے کہ اکثر

اکثر اشخاص بواعث مختلفہ سے اپنی جانچنے والی قوت کو اسقدر حرکت نہین دیتے
کہ سمجھ جاوین کہ ہماری مطالعہ یا مشاہدہ کی ہوئی شئے کسقدر صحیح نتایج شامل
رکھتی ہے کیونکہ انکی حالت غائی یہی ہوتی ہے کہ کسی صورت سے وقت ٹلے یا
دل خوش ہو یا دکھانے کیواسطے کچھ ہاتھ لگے وہ اس بات کے سمجھنے کو ہرگز امر عظیم
اور ضروری نہین جانتے کہ جس چیز کے دریافت و ثبوت کرنے کا مصنف نے ارادہ
کیا تھا وہ بوجہ احسن دریافت اور ثبوت کے پایہ کو پہونچی یا نہین - بدین وجہ
بالفرض اگر کسی مقام پہ اتفاق سے دلیل رہجاوے تو وہ اپنے اطمینان اور
تشفی کیواسطے کبھی ثبوت نہین مانگتے - اندہون کیطرح آگے بڑہے چلے جاتے
ہین - لیکن دنیا مین لائق سمجھے جانے اور اسی قسم کی اور غرضون سے پڑہنے والون
کے سوا دل بہلانے کی مراد سے پڑہنے والے تہوڑے ہین اور اس نیت سے پڑہنے والے
تو بہت ہی تہوڑے ہین کہ بلا تعصب و رعایت کے دیکہین کیا لکھا ہے اور جہوٹ
کیا ہے اور سچ کیا ہے اور جب یہہ حال ہے تو بڑے حیف اور افسوس کی بات
ہے کہ محققی اور تحقیق کے فواید دنیا کی نظر سے کیسے غائب ہین حالانکہ یہی کمال
سرگرم اور دینداری کی سی توجہ کے مستحق ہین اور ڈاکٹر سٹوارٹ صاحب
ارشاد کرتے ہین کہ جو شخص ایسے ہین کہ بواعث مختلفہ سے بغرض تحقیق نہین پڑہتے

اونکے روبرو صرف دعواے بلا ثبوت رکھنے چاہئین تاکہ وہ خود محنت کرکے نتیجے
نکالتے نکالتے ثبوت تک پہونچ جائین لیکن یہہ تدبیر ہر فرد بشر پر اطلاق
نہین کرسکتی تاہم اغلب کہ اس عمل سے بہتون کو فائدہ پہونچے * مشکل یہہ ہے
کہ آجکل بعض واہی اخبار اور قصے کہانیان اس کثرت سے شائع ہین کہ ابھی
آگے حقیقی علوم وفنون کی کتابون کو لوگ بہت کم پڑہتے ہین اور پھر طرفہ ماجرا
یہہ کہ اپنے تئین علم مین شاغل بناتے ہین حالانکہ یہہ اشغال ونکات (جیسا پہلے بیان
کرچکے ہین) عین سستی پر دلالت کرتا ہے۔ کیا معنی کہ محنت کی مصیبت کو گوارا نکرکے
اور پھر سست رہنے کے خیال سے درگذر وہ اون لغویات مین مصروف ہوتے
ہین یا کوتاہ عقلی سے اون واہیات کامون مین عمر بسر کرتے ہین اور کہتے
ہین کہ ہم تحقیقات علمی مین مشغول ہین سعدی ترسم نرسی بکعبہ اے اعرابی
این رہ کہ تو میروی بہ ترکستان است * چنانچہ ہمارے سارے ہندی بھائیون
کا نہین تو تہائی سے کچھ زیادہ کا اعتقاد تو ضرور ہے کہ کریما گلستان بوستان
انشا خلیفہ بہار دانش ابوالفضل سکندرنامہ اور شاید فلان فلان اخبار بھی
یہہ سب خاص علم کے منبع ہین اور ان ہی کی تحصیل کا نام علم ہے حالانکہ انہین
سے ایک مین بھی کسی خاص علم کی شاخ کا مکمل بیان نہین البتہ یہہ زبان دانی

کی کتابین ہین اور انکے پڑہنے سے یہہ غرض ہے کہ ہرگوشہ سے قدرے تمتع پاکر تقریر وتحریر مین طالب العلم ذرا چست ہوجاوے کہ کسی خاص علم کے شروع کرنے کے لایق سمجہا جاوے چنانچہ جسطرح علم ادب کی تحصیل سے پیشتر یعنی ان کتابون تک پہونچنے سے پہلے الف بے تے کا پڑہنا ضرور ہے اسی طرح قبل از تحصیل علوم وفنون علم ادب کا سیکہنا یا ان کتابون کا پڑہنا جو علم ادب یعنی زبان دانی مین مروج ہین لابد ہے جامی بہ لوح اول الف با تا نخوانی - زقرآن درس خواندن کے توانی - مگر جو شخص زبان دانی کی ان کتابون کو اپنے زعم مین عالم گردان کر تحصیل علوم وفنون مین آگے قدم نرکہے وہ ایسے شخص کی مثال ہے جو الف بے تے ہی کو گلستان بہار دانش ابوالفضل وغیرہ مان کر کتب مذکورہ کے پڑہنے کی سعی نکرے - اور پہر خود کو اون شخصون کی برابر لایق سمجہے جنہون نے یہہ کتابین پڑہی ہون ایسے شخص کی بیوقوفی بیان کی محتاج نہین اسی طرح اوسکی بہی جو زبان دانی کو علم سمجہ بیٹہا ہو کیونکہ زبان دانی علوم وفنون کی مقام مقدس کا نردبان ہے یہہ اوسکے بام کا زینہ ہے آئے جسکا جی چاہے - اور علوم وفنون بذات خود شے دیگر ہین - تفصیل انکی اخلاق ناصری مطبوعہ مطبع پنجابی کے صفحہ ۶ مین دیکہنی چاہیئے اور علیگڈہ سوسیٹی کے اخبار نمبر اول جلد ۶ مطبوعہ

۷ جنوری سنہ ۱۸۹۸ع مین بہی - اگر انکے دیکہنے کی فرصت نہو تو چند علمون کے
نام ذیل مین ثبت کیے جاتے ہین انہین پڑہو -
علم الہی - علم نفس ناطقہ - علم ریاضی - علم طبیعی - علم طبقات زمین - علم تاریخ قدیم
علم کون و فساد عالم - علم سیاست مدن - علم اخلاق - علم جہاز رانی - علم کیمیا
یعنی علم عقد و حل - علم نباتات - علم ہیئت وغیرہا -
افسوس کہ ان علمون کی کتابین زبان اُردو مین بہت ہی کم ہین فارسی مین
بہی تہوڑی ہین عربی مین البتہ کسی قدر پائی جاتی ہین مگر جس خوبصورتی اور
افراط اور تحقیق درجہ کے ساتہہ سیکڑون علمون اور فنون کی کتابین فی زمانا
زبان انگریزی مین موجود ہین کسی اور زبان مین ہرگز میسر نہین لیکن یہہ ایسی
غیر اور اجنبی زبان ہے کہ ہمارے اہل وطن مین سے بہت تہوڑے اوسکے
خزانون سے متمول ہو سکتے ہین اور یقین ہے کہ تا وقتیکہ ہمارے برادران
عالی حوصلہ کمر ہمت کی چست باندہکر علوم و فنون مغربی کو خوب چہان بین کے بعد
زبان مادری مین ترجمہ نکرینگے عوام الناس کو فائدہ کما حقہ نہ پہونچیگا مگر
پیش نظر انکہ یہہ آرزو بر آوے اور ارمان نکلے - مناسب معلوم ہوتا ہے کہ
یہہ مشکل سوال حل کر دیا جاوے کہ قصے اور افسانے نوجوانون کو پڑہانے چاہئین

یا نہین - پرانے مولویون کی راے ہے کہ یہہ تعلیم کی جز اول ہین یعنی علم ادب
ان ہی سے آتا ہے لہذا انکو پڑہنا چاہئیے زمانہ حال کے دانایان انگریزی دان
کا قول ہے کہ عشقیہ قصون اور افسانون سے اخلاق بگڑتے ہین اسلیئے انہین
نہین پڑہانا چاہئیے فریقین سے حق کی بہہ کچہہ بو آتی ہے مگر معلوم ہوتا ہے
کہ دونون حقیقت کی تہ کو نہ پہونچے - ایک نے افراط کا ہر ایک اور دوسرے نے
انکار کا - حالانکہ عدالت ترازو کے وسط مین تہی - توضیح اسکی اسطرح کہ ابتدا
مین نوجوانون کو مضامین عشقیہ اور اخلاق بگاڑنے والون سے محفوظ رکہنا
لازم ہے اور ایسی کتابین پڑہانا فرض جن سے اخلاق حسنہ کی اصولی طور پر
نشو و نما ہو کر ایسی پختگی ہو جاوے کہ افسانون اور قصون کے جہونکون سے
اونکو صدمہ نہ پہونچے - ازان بعد قصے اور افسانے اس نصیحت کے ساتھہ
کہ اے طالبعلمون تم انکو قصے اور افسانے ہی سمجہکر پڑہنا واقعات حقیقی نسمجہنا
اونکے ہاتہہ مین رکہنے موجب قباحت نہین کہ انسے نہ صرف زبان پر قدرت
حاصل ہوتی ہے بلکہ فصاحت و بلاغت مین دسترس بہی اور یہہ ایسی چیزین
ہین کہ علوم و فنون مین نہایت کار آمد ہین چنانچہ اہالیان یورپ بہی
سب یونانی اور لاطینی حکما و علما کی کتابین اون ہی کی زبان مین پڑہنا

چاہتے ہین تو زبان مادری کی عمدہ عمدہ کتابون سے اپنے اخلاق کو منضبط
کر کے اون غیر زبانون کے قصے اور افسانے بہی ضرور پڑہتے ہین
اگر ایسا نکرین تو زبان پر قدرت حاصل نہو اور جب قدرت حاصل نہو تو
حکمت کی کتابین بہی سمجہہ مین نہ آوین پس واضح ہو کہ قصے اور افسانے پڑہنے
منع نہین جائز ہین الا اس ہی صورت سے جو ہم ابہی بتا آئے - اور علاوہ
اون فوائد کے جو اُنکے پڑہنے سے تصور کیئے گئے ہین ایک اور یہہ ہے کہ
اگرچہ اونمین راست راست حال درج نہین ہوتا تاہم یہہ ایسے آئینے ہین
کہ دنیا کے روزمرّہ کے کاروبار اور خیالات کی تصویرین انمین پوری پوری
معکوس ہوتی ہین - جسکا جب جی چاہے دیکھہ لے - مگر باوصف اسکے ہم ہرگز
اجازت نہین دیتے کہ انسان تمام عمر انمین ایسے مستغرق رہین کہ علوم وفنون
حقیقی کی راہ تحصیل مین جد و جہد نکرین کیونکہ اسصورت مین اونکی مثال اوس
ایلچی کی مانند ہوگی جو کسی دربار شاہی مین حاضر ہونے کی غرض سے دیار
دور و دراز سے چلا آتا تہا ہنوز سفر بڑا نہ کیا تہا کہ ایک دریا پر پہونچا اور اوسکی
سیر ایسی خوش آئی کہ تمام عمر اوسی دریا کے پل پر گذار دی اور حضوری بار
سے مقصر و محروم رہا - حالانکہ حسب فحوائے شعر جامی اوسکو عمل کرنا تھا

**بیت** چہ خواہی رخت در منزل نہادن - نباید بر سر پل ایستادن ۞

اور نہ ہم ایسے قصّون افسانون اور اخبارون کا پڑہنا جائز ٹھیراتے ہین

جن سے جو فوائد ہمنے بتائے ہین وہ برآمد نہون کہ **سے** دماغ بیہودہ

بحث و خیال باطل بہت کا مضمون صادق نہ آوے - مگر ایسے بچنا بھی

ہر ایک بشر کا کام نہین چنانچہ **ہلوٹیس** صاحب کا قول ہے کہ جن لغویات

اور واہیات باتون سے کچھ فائدہ نہو اونسے محترز ہونا بڑے جوانمردون کا

کام ہے - اور سوا اونکے جو سچ اور حق کو بنفسہٖ اچھا جانتے ہین او دنیا

کی نمود اور آفرین سے مستغنی ہوکر شہرت لایزال و حقیقی کی تمنا رکھتے ہین اور

کوئی نہین بچ سکتا - لیکن جو ترکیبین تحقیقات اور خوض کے ساتھہ مطالعہ کرنے

اور پڑہنے کی ہمنے بتائی ہین اونسے انسان بہت سی کتابین الٹ پلٹ

نہین کرسکتا - یعنی جتنی کتابین کہ برخلاف قواعد موضوعہ بالا عمل کرنے سے

پڑہ سکتا ہے اُتنی ان قواعد اور ترکیبون کو مرعی رکھنے سے ہرگز نہین پڑہ سکتا

تو بھی یقین کامل ہے کہ ان ترکیبون کی روسے جتنی کتابین وہ پڑہ سکیگا

اُتنی ہی اوسکے دل مین مفید علم کا خزانہ جمع کرینگی اور جو خیالات دوسرون

کے ہونگے وہ اوسکی اپنی بناوینگی اور اونپر اختیار و اقتدار بخشین گی

غرضوں پر عمل کرنے سے علم اوسکے رگ و ریشے مین ساری ہوجاویگا اور
یہہ نصیحت جو کسی اُستاد نے کی ہے پوری ہوجاے گی لا اعلم
علم در پوست خویش مے باید - نہ کہ در پوست میش مے باید - مگر جو شخص ان
ترکیبون سے برعکس قاعدون پر پڑہتے ہین یعنی سوچ بچار کر نہین پڑہتے
اونکے قواے عقلیہ قوت ایجاد و اختراع ضعیف ہوجاتے ہین کیونکہ اس
صورت مین اونکی مشق نہین ہوتی اور جب مشق نہو تو دلکی چستی و چالاکی
سستی اور کاہلی سے بدل جاتی ہے - اس سے رہے سہے خیالات علمیہ اور
قواعد محققہ ہمارے دل کے محو و فراموش ہوجاتے ہین جسکا انجام یہہ
ہوتا ہے کہ ہم کبھی بعض جوکیون کی مانند لامذہب اور بے پروا بنجاتے
ہین پس چاہیے کہ ہم تحقیق کی محنت سے دم نہ چُراوین اور جسقدر سے علم
کی تحصیل سے ہماری دانائی اور خوشی بڑہی ہو اوسی قدر شہرت کی حرص کو
لگام دیکر اخلاص و بے شرم سے حق کی پیروی کرین کیونکہ سچی شہرت حاصل
کرنے کا اصل طریقہ یہی ہے اسی کو ملحوظ خاطر رکھنے سے ترقی حقیقی اور ایجادات
مفید سے دنیا کو فائدہ پہونچا سکتے ہین اور یاد رہے کہ صرف کاہل اور
سست ہی حافظہ مین علم کا خزانہ جمع کرنے سے محروم نہین رہتے بلکہ

ایک قسم کے چست و چالاک بھی چنانچہ کہتے ہین کہ ویریو بیبیون علون
اور سیکڑون فنون کی نامر بوط کتابین ہر روز پڑہا کرتا اور یہی شوق
رکہتا کہ دنیا کی تمام چیزین اور باتین سیکہہ لون مگر باوصف اینہمہ شوق اور
کوشش کے اوسے کچہہ یاد نرہتا باعث اسکا یہہ کہ خدا نے انسان کو یہہ قدرت
نہین بخشی کہ تمام موجودات کے حقایق کو کامل طور سے سمجہے اور یاد رکہے۔
اور نہ حافظہ کو یہہ طاقت عطا کی کہ ہر روز نئے نئے علم کی نامربوط باتین پڑہکر
محفوظ کرے علم کا خزانہ جمع کرنے کے واسطے انسان کو خاص خاص طالب
خاص خاص علم مین خاص خاص میعاد تک دہیان سے لگاتار پڑہنے چاہئین
جب ایک یا دو تین مین مہارت ہوجاوے تو علیٰ ہذالقیاس اور اور علمون کے
ساتہہ بہی یہی قاعدہ مرعی رکہا جاوے کہ ساری کی طمع سے آدہی بہی نجاوے
اور سب گتون مین پورا ہونے کے لالچ سے ادہورا نہ رہجاوے جامی

عمر قصیر آمدہ علمے کثیر　　　ہرچہ ضروری است بدان شغل گیر

## قاعدہ یازدہم

اگرچہ دوسرے باب مین تسلسل مصنوعی کا جزوی بیان ایک طور سے ہوچکا ہے
مگر (بدین وجہ کہ وہ حافظہ کی ترقی کے واسطے نہایت کارآمد ہے) اوسکی تفصیل

استقام پر کسی قدر بسط کے ساتھہ کرنا منجملہ ضروریات معلوم ہوتا ہے پس
واضح رہے کہ ڈاکٹر سٹوارٹ صاحب ایسے تسلسل مصنوعی کو حافظہ مصنوعی
کے نام سے ممتاز کرتے ہین اور فرماتے ہین کہ مشکل سے یاد ہونے والی چیزون
کو آسانی سے یاد ہونے والی چیزون کے ساتھہ ملا جلا کر دل مین جمع کرنے اور
محفوظ رکھنے کا نام حافظہ مصنوعی ہے۔ کہ سہل کی مدد سے مشکل یاد رہے اور
اس غرض کے لیے بیسیون مختلف حکمتین ایجاد ہوئی ہین پر اون سب پر
یہی تعریف بخوبی اطلاق کر سکتی ہے اور وہ یہہ بھی کہتے ہین کہ حکماے
متقدمین حافظہ مصنوعی سے علی العموم دو ترکیبین نکالتے تھے ایک تو یہی کہ
جس موقع پر کسی چیز کے یاد کرنے مین معمولی کوشش سے زیادہ کی حاجت پڑے
وہان اوس سے قوت حافظہ کو مدد ملے۔ مثلاً جب کوئی شخص کسی مجمع یا جم غفیر
کے روبرو لمبی تقریر کرتا جاتا ہے تو وہ اوسکی ترتیب گفتگو کو بلا دقت یاد کراتی
جاوے دوم یہہ کہ جو علم حاصل کیا ہو اوسکا دائرہ فراخ بناوے یعنی معلومات
سابقہ پر تفصیل و تشریح کے ساتھہ اقتدار و اختیار دلاوے پر دوسری ترکیب
کی علت غائی پوری کرنے کے لیے فصحای متقدمین جو عمل کیا کرتے تھے
وہ اونکی کسی پرانی کتاب مین پایا نہین جاتا البتہ ترکیب اول کے تحت مین

اونکا حافظہ مقامی آجاتا ہے جسکا اونمین بڑا رواج تہا اور جسکو وہ نہایت
ہی مفید تصور کرتے تھے چنانچہ اوسکی مثال ایک میم کی عادت کا ذکر کرنے
سے بخوبی آجاویگی کہتے ہین کہ جب یہہ گرجا گہر مین جا کر خطبہ سنتی تو کیا کام
کرتی کہ خطبے کے مختلف مضمونون کو گرجا گہر کے مختلف کمرون کے نام سے
نامزد کرتی - اس سے جب کبھی اون کمرون کیطرف خواہ حقیقت مین خواہ
تصور مین نگاہ بھر کے دیکھتی تو فی الفور وہی ترتیب جو واعظ نے مقرر کی ہی
تھی یاد آجاتی - اور پھر بلا کم و کاست سب مطلب بھی بس اس عورت کی یہہ
ترکیب فصحاے متقدمین کے حافظہ مقامی کے بالکل مانند ہے اور اسکے
مفید ہونے کی بنسبت موخرین کی خواہ کیسی ہی راے کیون نہو لیکن جس حکمت
اور مطلب سے اونھون نے اسے ایجاد کیا تہا وہ درحقیقت قابل تعریف
ہے چنانچہ فرض کرو کہ کوئی شخص مدت سے کسی مکان کے کمرے دہیان سے دیکھتا بھالتا
رہا ہے - اور اس غرض سے اونکو حافظہ مین باترتیب جما چکا ہے کہ اپنی
لمبی تقریر کے مضامین مختلف کو ہر ایک کمرے کے ساتھہ جدا گانہ یاد رہنے
کی غرض سے منسوب مربوط کرے اور یہہ اسطرح کمال آسانی سے ہو سکتا ہے
کہ اپنے تئین خاص اوس کمرے مین بیٹھا ہوا تصور کرے جس مین اپنی تقریر کا

وہ حصہ مطالعہ کرتا تھا جسکو اوس کمرے سے تعلق کرتا تہا۔ تو صریحا ممکن معلوم
ہوتا ہے کہ کمرون کی معمولی ترتیب جو دہیان مین گڑی ہوئی ہے بلا دقت
کوشش کی تقریر کی معقول ترتیب بتائی جاویگی اور اس سے جو مطلب
ظاہر کرنا ہے وہ آپ سے آپ سامنے آتا چلا جاویگا اور تہوڑیسی شوق سے
بغیر دہیان بٹنے کے وہ مستفید ہوسکیگا اور ایسی لمبی لمبی تقریرین کرنے
سے فصحاے متقدمین کی غرض یہہ ہوتی تہی کہ یا تو انصاف کرنے والے
قاضی کو حیران کردین یا مخالف کو سکوت مین ڈالدین یا صداقت و لطافت سے
سامعین کو کسی حقیقت کیجانب پہونچادین۔ مگر سب سے پہلی بات سکے انجام
دینے کے لیے فصیح کے حق مین اور کونسی حکمت مفید تر اوس راز سربستہ
ہو سکتی ہے جو اوسے نہ صرف سہولت اور ترتیب صاف سے گفتگو کرنے
کے لائق کرتا ہے بلکہ یہہ بہی اختیار بخشتا ہے کہ قاضی کی عقل کو حیران کرنے
کے واسطے اور مخاطبون کے حافظہ کو گھبراہٹ مین ڈالنے کے لیے اپنی تقریر
کے واقعات مفید مطلب کو جس وضع سے چاہے شکل کرلے۔ اور یہہ تاثیر صرف
متقدمین کے حافظہ مقامی ہی سے پیدا نہین ہوتی بلکہ اون سب حکمتون اور
ترکیبون سے بہی جو تذکرکے ایسے قواعد کی روسے معاون ہوتی ہین جو

خیالات کے طبعی اور منطقی ترتیب سے متباین تام کہتے ہین لیکن جو سامعین
کو علم بخشنے یا کسی بات پر یقین لانے کی مراد سے تقریر کہتے ہین اونکو
لازم ہے کہ وہ اپنے مضامین اور مطالب کی تشریح و توضیح اوس ترکیب سے
کرین جو بدرجہ مساوی یعنی برابر سے متکلم اور مخاطب کے حافظہ کی معاونت
کرے - اور اس غرض کو پورا کرنے کے واسطے اپنی ہی تحقیقات کی ترکیب
ازبس موثر ہے کیونکہ جیسا ہم پہلے بیان کر آئے یہہ ترکیب حافظہ کی اعانت
کے واسطے کمال موافق ہے یعنی اس سے متکلم کو اپنی قوت تذکر پر بھروسا
ہو جاتا ہے اور اون دعوون کے بیان کرنے کا یقین بہی - جو رفتہ رفتہ
ایسے نتائج کیجانب ہادی ہوتے ہین جنکا ثبوت کرنا متکلم کا خاص منشا تہا
غرض اس ترکیب کی مدد سے جو ارادہ ہوتا ہے متکلم تقریر مسلسل مین فرفر بیان
کرتا چلا جاتا ہے - اور سامعین بلا تکلیف انتظار و توقف متکلم لہر بار کے دہیان
جمائے ہوئے سنتے چلے جاتے ہین اور بے جد و جہد کے تقریر کا اصل مطلب
اور جو ہر یاد کر سکتے ہین - افسوس کہ ہمارے وطن کے اکثر واعظ اور مدرس تدریس
اور وعظ و نصیحت مین اس قسم کی ترتیب ملحوظ خاطر نہین رکہتے - جو دل مین
آتا ہے انگل بچو غیر مقرر بیان کئے چلے جاتے ہین - باعث اسکا یہہ کہ جو

کچھہ سنانا ہے وعظ کرنے سے پہلے تیار نہین کرتے - اگر کرتے بہی ہین
تو ایسی حکیمانہ ترتیب کا لحاظ نہین رکہتے - انجام اسکا یہہ ہوتا ہے کہ عزم
بیت اللہ کا رکہتے ہین اور جا نکلتے ہین صنم کدہ چین مین - محنت برباد -
گنہ لازم - نعوذ باللہ من ذالک - اور سننے والے حیران رہجاتے ہین
کہ کیا تہا اور کیا ہو گیا -

اب بعد اس تصریح کے کہ حافظہ مصنوعی کے طفیل مشکل آسان کے ساتہہ
غیر مشہور مشہور کے ساتہہ نیا پرانے کے ساتہہ غیر محفوظ محفوظ کے ساتہہ
ربط پانے سے حافظہ کے تابع ہوجاتا ہے اور اس تشریح کے پیچہے کہ حافظہ
مقامی سے فصحای متقدمین کیسے کیسے فائدے اوٹہاتے تہے چند
اور ترکیبون کا قلمبند کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے تاکہ حافظہ مصنوعی کی
خوبی اور بہی ظاہر ہوجاوے ڈاکٹر **والس** فرماتے ہین کہ **میر نابید** ایس
دو سو بلکہ تین سو آدمیون یا چیزون کے نام یاد کرنے کا بیڑا اوٹہایا
کرتا تہا اور اگرچہ بہت سے بہت دو دفعہ ہی یہہ نام اوسکو سناتے تو
بہی وہ اونکے اور شعرون اور لفظون کے درمیان ایک طرح کا عقلی یا وہمی
رشتہ کسی حرف یا کلمہ یا خاصیت وغیرہ سے جاکر یاد کرلیتا - چنانچہ **ورجل**

شاعر کی کتاب انیس کی پہلی سو سطرین اوسکو ایسی اچھی طرح یاد تھین کہ نہ صرف ہر ایک لفظ کی تعداد اور ترتیب ہی حافظہ مین گڑی ہوئی تھی بلکہ شعر بھی اور آنیمیڈو بھی اسی طرح کا ہنر عمل مین لاتا چنانچہ کہتے ہین کہ اوسنے لاطینی الف بے تے کے حروف مابیدا بہا کے نام سے حیوانون کے نام نکالے ہوے تھے۔ مثلاً الف سے اسپ بے سے باز تے سے تیتر ثے سے ثور۔ وعلیٰ ہذا القیاس تا یے نام نکالتا چلا گیا تھا اور پھر ان حیوانون کے سر دھڑ پیر بازو اور دم مین پانچ حصے کیئے تھے جو بات یاد رکھنی ہوتی انمین سے کسی کے ساتھہ مربوط و منسوب کر کے حافظہ کے حوالہ کرتا اور حافظ اوسکو جکڑ کر قابو کر لیتا۔ علاوہ اس ترکیب کے بعض وقت لوگ کیا کرتے کہ آسانی سے یاد کرنے کی غرض سے جو فقرے یا نام یاد کرنے ہوتے اونکے حروف اول سے ایک اور فقرہ یا نام تراش لیتے۔ مثلاً لفظ **مکابیس** اس فقرہ عبرانی **می - کاموکا - بیلم - یہووا** کے ہر لفظ کے حرف ابتدا سے ملا کر بنا لیتے۔ جسکے یہہ معنی ہین کہ دیوتاؤن مین تیری مانند کون خدا ہے۔ اور جسکو عبری لوگ اپنے پرچم پر لکھکر لگاتے۔ اسی طرح بعض عبرانی اوستاد حروف - **بیت - گیمل - والث - کاف - پی** - اور

تاؤ سے لفظ بیگادگیپت - بناکر اپنے شاگردون سے یاد کروائے
تاکہ یاد رکھین کہ ان چھہ حروف کی اصلی آواز تلفظ مین بدل جاتی ہے علیٰ
ہذا القیاس اہل عرب حروف واو - الف - اور یے کو لفظ وائی مین
جمع کرتے ہین اور نو آموزون کو بتاتے ہین کہ جن تین حرفون سے لفظ
وائی مرکب ہے اونکو حروف علت کہتے ہین مگر ڈاکٹر گریی نے کیا [illegible]
کی ہے کہ اپنی کتاب جمہوریہ تکنیکہ مین ایک سے لیکر ۹ تک ہندسون
کو حروف صحیح و مدّہ سے بدل دیا ہے اور اونسے ایسے لفظ وضع کیے
ہین جن سے گنتی اور تعداد شمار کے معنی نکلتے ہین اور یہہ ترکیب فارسی
کی تعداد جمل سے یا حساب ابجد سے جسکا ذکر دوسرے باب کے اخیر مین ہوا
بہت مشابہ ہے اور لو صاحب نے اپنے رسالہ ہفت ورقہ مسمّی بہ نمونس
ڈلی انیمڈ - علم و ہنر اور روزمرہ کی بیشمار باتین ایک قسم کی لاطینی
نظم کے وزن پر اسی طرح درج کردی ہین مگر ان الفاظ موزون مین اتنے
حروف مدّہ و صحیح آتے ہین کہ کانون کو اونکی آواز وحشیون کے لب و لہجہ
کی مانند ناگوار اور کریہہ معلوم ہوتی ہے * **قاعدہ دوازدہم** ۱۲

تسلسل خیالات کے پانچ قاعدے یعنی (۱) تشبیہ (۲) تضاد و تخالف

(۳) قرب مکانی (۴) قرب زمانی (۵) سبب تاثیر- نیز حافظہ کی ترقی کے قاعدون مین شمار ہو سکتے ہین کیونکہ اونکے ذریعہ سے بہی بہت سی چیزین سہولت سے یاد آسکتی ہین مثلاً جب کوئی شخص یاد نہ آتا ہو تو اوسکی شبیہ و مانند- مخالف و متضاد- پوشاک و مسکن عہدہ و عہد وغیرہ سوچنے سے یاد آجاتا ہے چنانچہ مفصل ذکر اسکا ہر ایک قاعدہ کے ضمن مین اپنے مناسب مقام پر بخوبی ہو چکا ہے- اب تکرار یا زیادہ تشریح کی حاجت نہین مگر علاوہ اسکے ایک اور امر واقعی یاد رکھنا چاہیے کہ جس بات سے دل پر سخت صدمہ ہوتا ہے وہ بہت مدت تک حسب سختی صدمہ یاد رہتی ہے چنانچہ بعضے لوگون کو بڑہاپے مین بہی یاد رہا ہے کہ لڑکپن مین فلانے سبق پر مار کھائی تہی یا فلانی موقع دوڑ یا کبڈی مین ٹانگ ٹوٹی تہی- اسی طرح اگر کسی خوشی کی بات سے کبہی دل پر بڑے جوش و خروش کے ساتہہ اثر ہوا ہو تو وہ بہی نہین بہولتا سواے اسکے پانچ اور قاعدے حافظہ کی ترقی کے باب دوم صفحہ ۴۷ مین ثبت ہین اونکو اوسی جگہہ پڑہنا اور یہہ یاد رکہنا چاہیے کہ ماسواے قواعد مذکورہ بالا کے اور بیسیون اشارے ترقی حافظہ کے متن کتاب مین مستتر ہونگے اون سب کو یہان لکھنے کی ضرورت نہ دیکہی جو نہایت ضروری اور مفید تہے وہی بر سر قلم

آئے مگر ہہ ایسے حاوی اور پر مضمون ہین کہ انشاء اللہ تعالی یہی کافی وافی متصور ہونگے

# خاتمہ

الحمد للحافظ الحقیقی کہ جو کچھ یاد آیا تہا قلم کی امانت سے لوح قرطاس پر محفوظ ہوا- والشکر للحافظ الحقیقی کہ نقش تاریخ تحفہ کاغذ پر موزون ہونے سے دل محفوظ ہوا- اب حفیظ العالمین اس یادگار کو اپنے حفظ وامان مین رکہے اور حاسدون کو سہو ونسیان وہذیان مین رکہے فقط

## قطعۂ تاریخ از مصنف

| | |
|---|---|
| یہہ تاج کتب معانی کا بس مجلل ہے | کہ لاکھہ گوہر معنی سے یہہ مکلل ہے |
| کلید فکر وتامل سے کہولنا اسکو | کہ گنج روح معانی کا یان مقفل ہے |
| ہزار کوشش وسعی وجہد سے لکہا | جب ایسا صاف مستقبل اور مدلل ہے |
| کریگا غور وتوجہ سے حفظ جو اسکو | ترقی حافظہ شخص کی محصل ہے |
| جدا جدا جو پڑہا او خیال آیا تہا | وہ ربط وضبط سے مربوط اور مسلسل ہے |
| ہر ایک شاخ کی تشریح خوب کردی ہے | بیان حافظہ سے غرض مفصل ہے |
| **شفیع** اسلیئے کہدو یہہ ہجریہ تاریخ | عجیب حافظہ احمدی مکمل ہے |

# الاعلام لخواص وعوام

واضح ہو کہ ہماری دیسی زبانون مین اس سے پیشتر کوئی کتاب علم منطق فلاسفی یعنی فلسفہ ذہنی مین موجود نتھی اسی واسطے یہہ کتاب حافظہ احمدی نامی ہنر کی ایک قوت حافظہ پر لکھی گئی اور اسکے مضامین کی تحقیق اور زبان کی شستگی کا بڑا خیال رہا - اگر یہہ ہدیہ ناچیز ناظرین والاتمکین نے قبول فرمایا تو ذہن کی باقیماندہ قوتون پر اور اسی قسم کے رسالے تحریر ہوکر پیشکش کئے جاوینگے مگر فلسفہ ذہنی بڑا دقیق علم ہے اور اوسمین یہہ پہلی ہی کتاب ہے - اسلئے میری دلی آرزو ہے کہ جو صاحب حقیقت مضامین مین یا ترکیب عبارت مین یا بندش الفاظ مین کوئی غلطی دیکھین براہ مہربانی فی الفور راقم الاوراق کو مطلع فرماوین - اور اس درخواست کو عام مصنفون کی التماس رسمی کی مانند معمولی نسمجھین بلکہ باور کرین کہ یہہ کاتب الحروف نے بڑے خلوص دل سے کی ہے تاکہ طبع مکرر مین مشورہ عامہ سے یہہ کتاب مستفید ہوئے لیکن مخفی نرہے کہ اکثر اہل طمع بہت سی علمی کتابون کو ایسا زشت خط اور غلط چھپواتے ہین کہ جو مقصود انکی تصنیف سے ہوتا ہے وہ فوت ہوجاتا ہے

اسواسطے اونکی دستبرد سے بچانے اور اگر مناسب ہو تو ہر طبع جدید کے وقت
مین اصلاح جاری رکھنے کی غرض سے مصنف نے یہہ عزم بالجزم کیا ہے
کہ چھپتے ہی یہہ کتاب گورنمنٹ کی بہی مین رجسٹری کرائی جاوے کہ تمام حقوق
تصنیف وغیرہ محفوظ رہین اور کوئی صاحب اسکے چھاپنے چھپوانے کا قصد
نکرین - ہان جتنی کاپیان مطلوب ہون مصنف سے طلب فرماوین نہایت
ارزان قیمت پر بہیجدیجاوینگی - کہ اسکے طبع کرانے سے تجارتاً نفع اوٹھانا
مقصود نہین ہے بلکہ ابناے جنس کو حتی الوسع فائدہ پہونچانا مقصود ہے فقط
المشتہر

خادم ہر شریف و وضیع بندہ احمد شفیع ہیڈ ماسٹر وزیرآباد پنجاب

## تقریظ ختم کتاب از طرف مطبع مفید عام آگرہ

## واللہ خیر حافظا

حافظ حقیقی کی حمد وثنا جسنے ہمکو قوت حافظہ دیکر ادراک اشیاے عالم سے
سرفراز فرمایا ہماری زبان ناطقہ سے ادا ہونا امر دشوار ہے اور نعت حضرت
رسول کریم علیہ الصلوات والتسلیم جسکے فیض عمیم نے ہمارے قواے باطنی کو
ترقی دیکر ولقد کرمنا بنی آدم کا مصداق بنایا قلم جو کچھہ لکھے سیکے از ہزار ہے

تقریظ یہہ کتاب حافظہ احمدی جسکا ہر نقطہ قوت حافظہ پر ایک دلیل ہے ساطع

اور جسکا ہر فقرہ فلسفہ ذہنی پر ایک برہان ہے قاطع مقبول طبائع شریف و وضیع

جناب احمد شفیع صاحب ہیڈ ماسٹر اسکول وزیر آباد پنجاب نے کتب انگریزی

سے ترجمہ کر کے ایسی عمدہ اور مفید تصنیف فرمائی ہے جسکے مطالعہ سے نہ صرف

مبتدیون کو بلکہ بڑے بڑے منتہی لوگون کو فائدہ پہونچیگا بڑے کمال کی بات

مصنف نے اس کتاب مین یہہ کی ہے کہ جو مسئلہ فلسفہ ذہنی کے بیان مین

لکہا ہے اوسپر دو دو چار چار مثالین حکمای فرنگ کی بیان فرما کر اپنے دعوی کا

ثبوت دیا ہے جو فقرہ ہے مدلل اور جو بیان ہے مکمل حق یہہ ہے کہ سلف سے

آجتک زبان اردو مین کوئی کتاب اس قسم کی کسی عالی ہمت نے تصنیف نہین فرمائی

تہی اگر ہندوستان کے علما اور فضلا اس کتاب کے تسلسل مضامین اور بیان

عمدہ کو بچشم غور ملاحظہ فرمائین گے تو ایک دریا کو کوزہ مین بند پائین گے ماہران

علوم پر مخفی نہین ہے کہ فلسفہ ذہنی وہ مشکل علم ہے کہ جسکا ترجمہ اردو زبان مین

سخت مشکل تہا مگر مصنف کتاب نے کمال کیا ہے جو بڑے مضامین دقیق کو

عبارت سلیس مین لکہکر عوام و خواص کو نفع پہونچایا ہے حافظ حقیقی اس کتاب کو

مقبول طبائع خاص کرے اور اسکے مصنف کو اجر تام بخشے آمین ثم آمین فقط